# باب نمبر 06 تاریخ پاکستان (II)

## ﴿مشقی سوالات﴾ ﴿حصّہ اوّل۔۔۔کثیر الانتخابی سوالات﴾

1۔ 20 دسمبر 1971ء کو صدر پاکستان اور چیف مارشل لاء ایڈ منسٹریٹر کا عہدہ سنبھالا:

(a) محمد خاں جونیجو (b) ذوالفقار علی بھٹو (c) محمد نواز شریف (d) بے نظیر بھٹو

2۔ "یوم تکبیر" منایا جاتا ہے:

(a) 23 مارچ (b) 15 جون (c) یکم مئی (d) 28 مئی

3۔ جنوبی ایشیاء میں وائسرائے لارڈ رپن نے ایک ایکٹ کے ذریعے مقامی حکومتوں کا نظام نافذ کیا:

(a) 1854ء (b) 1864ء (c) 1874ء (d) 1884ء

4۔ ملک بھر کے بنکوں میں مسلمان کھاتہ داروں سے زکوٰۃ کاٹی جاتی ہے:

(a) اڑھائی فیصد (b) تین فیصد (c) ساڑھے تین فیصد (d) چار فیصد

5۔ ضلع کونسل کی کل تعداد کا 33% حصہ مخصوص ہوتا ہے:

(a) خواتین (b) کسانوں (c) اقلیتوں (d) سماجی کارکنوں

6۔ قومی اسمبلی کے اراکین کی تعداد ہے:

(a) 322 (b) 342 (c) 382 (d) 442

7۔ پاکستان نے ایٹمی دھماکے کیے:

(a) 1993ء (b) 1995ء (c) 1998ء (d) 2001ء

8۔ بے نظیر بھٹو کی حکومت نے 1993ء میں پانچ سالہ منصوبے کا آغاز کیا:

(a) پانچواں (b) چھٹا (c) ساتواں (d) آٹھواں

9۔ میاں نواز شریف نے موٹروے کی تکمیل پر اس کا باقاعدہ افتتاح کیا:

(a) 1998ء (b) 1996ء (c) 1994ء (d) 1992ء

## ﴿فیصل آباد بورڈ کے سابقہ پیپرز سے ماخوذ اضافی سوالات﴾

1۔ 1971ء تک پاکستان کے ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ فیصد صنعتی اثاثے بائیس خاندانوں کی ملکیت تھے۔

(a) 60 (b) 70 (c) 80 (d) 90

2۔ زکوٰۃ ملک بھر کے بنکوں میں مسلمان کھاتہ برداروں سے کاٹی جاتی ہے:

(a) یکم رمضان (b) یکم شعبان (c) یکم شوال (d) یکم ذیقعد

**3۔** سالانہ زرعی پیداوار کی مخصوص حد کا عشر وصول کیا جاتا ہے:

(a) 5% (b) 10% (c) 15% (d) 20%

**4۔** بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی اسلام آباد نے کام شروع کیا:

(a) 1981ء (b) 1982ء (c) 1983ء (d) 1984ء

**5۔** جنیوا معاہدہ پر پاکستان کے کس وزیر اعظم نے دستخط کیے؟

(a) میاں نواز شریف (b) بے نظیر بھٹو (c) محمد خان جونیجو (d) ذوالفقار علی بھٹو

## ﴿مشقی سوالات﴾ ﴿حصہ اوّل۔۔۔مختصر جوابی سوالات﴾

**سوال 01:** **یونین کونسل کے دو فرائض تحریر کیجئے۔**

**جواب:** یونین کونسل کے درج ذیل فرائض ہیں:

اپنی حدود کے اندر سیکیورٹی کا انتظام کرنا، اپنے علاقے کی ترقی و خوشحالی کے لئے سالانہ ترقیاتی پروگرام بنانا، مقامی سطح پر ٹیکس لگانا، بنیادی نوعیت کے فوجداری، دیوانی، خاندانی تنازعات اور مسائل کو حل کرنا۔

**سوال 02:** **مقامی حکومت سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** ایسی حکومت جس کا انتظام مقامی لوگوں کے ہاتھ میں ہو، مقامی حکومت کہلاتی ہے۔ مقامی لوگ ہی مقامی سطح کی پالیسیاں مرتب کرتے ہیں، منصوبے بناتے ہیں اور ان کو عملی جامہ پہناتے ہیں۔

**سوال 03:** **صدر غلام اسحاق خان نے کن الزامات کے تحت بے نظیر بھٹو کی حکومت برطرف کی؟**

**جواب:** 6 اگست 1990ء کو صدر غلام اسحاق خان نے آئین کی دفعہ 58-2-B کو استعمال کرتے ہوئے بے نظیر بھٹو حکومت پر کرپشن وغیرہ کے الزامات لگا کر ان کی حکومت کو برخاست کر کے قومی اسمبلی توڑ دی۔ ان کا پہلا دورِ حکومت قریباً ایک سال اور آٹھ ماہ رہا۔

**سوال 04:** **مشرف دورِ حکومت میں خواتین کے لئے کیے گئے دو اقدامات لکھئے۔**

**جواب:** خواتین کے لئے مندرجہ ذیل اقدامات مشرف دورِ حکومت میں کیے گئے:

(i) خواتین کو بنکوں سے آسان شرائط پر بغیر کسی ضمانت کے چھوٹے قرضے دیے گئے۔

(ii) صوبہ پنجاب میں اہم شاہرات پر خواتین کو "ٹریفک وارڈن" بھرتی کیا گیا۔

(iii) فوج میں خواتین کے لئے براہ راست کمیشن رکھا گیا۔

(iv) پاکستان کی تاریخ میں پہلی بار ایک خاتون ڈاکٹر شمشاد اختر کو سٹیٹ بنک آف پاکستان کا گورنر بنایا گیا۔

(v) حکومت نے ایئر فورس میں پہلی بار فلائنگ فائٹر کی حیثیت سے خواتین کو شامل کیا۔

**سوال 05:** **امریکہ نے کس قانون کے تحت پاکستان کو دفاعی سامان کی فراہمی بند کر دی؟**

**جواب:** جنوری 1992ء میں پریسلر ترمیم کے خالق اور محرک لیری پریسلر نے امریکی بیرونی امداد کے قانون میں تبدیلی کروائی، جس کے تحت پاکستان کی ہر قسم کی امداد روک دی گئی۔ امریکہ نے پریسلر ترمیم کے قانون کے تحت پاکستان کو دفاعی سامان کی فراہمی بند کر دی تھی۔

**سوال 06:** **"اعلانِ لاہور" سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** 1999ء میں بھارتی وزیراعظم اٹل بہاری واجپائی بس کے ذریعہ خیر سگالی کا پیغام لے کر لاہور آئے۔ میاں نواز شریف نے واہگہ بارڈر پر ان کا استقبال کیا۔ دونوں لیڈروں نے آپس کے تعلقات معمول پر لانے کے لئے کئی اقدامات کا اعلان کیا۔ ایک مشترکہ اعلامیہ پر دستخط بھی ہوئے، جسے "اعلانِ لاہور" کا نام دیا گیا۔

**سوال 07:** **1973ء کے آئین کو وفاقی آئین کیوں کہا جاتا ہے؟**

**جواب:** پہلے آئینوں کی طرح 1973ء کے آئین میں بھی پاکستان کو وفاقی مملکت قرار دیا گیا، اس لئے اس کو وفاقی آئین کہا جاتا ہے۔ آئین کے تحت وفاقِ پاکستان چار صوبوں، وفاقی دارالحکومت اور اس سے ملحقہ علاقے، وفاق کے زیرِ انتظام قبائلی علاقہ جات اور صوبوں سے ملحقہ قبائلی علاقوں پر مشتمل ہے۔

**سوال 08:** **وزیراعظم ذوالفقار علی بھٹو نے زرعی زمین کی انفرادی ملکیت کتنی مقرر کی؟**

**جواب:** ذوالفقار علی بھٹو نے بطور وزیراعظم زمین کی انفرادی حد ملکیت 150 ایکڑ نہری اور 300 ایکڑ بارانی مقرر کی۔ زائد زمینیں زمینداروں سے لے کر مزارعین اور کاشت کاروں میں بلا معاوضہ تقسیم کر دی گئیں۔ مارچ 1976ء تک 15 لاکھ ایکڑ زمین کسانوں میں تقسیم کی گئی۔

**سوال 09:** **حبیب بنک اور یو بی ایل کی نجکاری کتنے روپوں میں کی گئی؟**

**جواب:** دسمبر 2004ء میں حبیب بنک کو صرف 22 بلین روپے میں بیچ دیا گیا اور یو بی ایل (یونائیٹڈ بنک لمیٹڈ) کو صرف 13 بلین روپے میں بیچ دیا گیا۔

**سوال 10:** **امیدواروں کے لئے بی۔اے کی شرط کس الیکشن میں لازمی قرار دی گئی؟**

**جواب:** اکتوبر 2002ء میں ملک میں انتخابات منعقد ہوئے۔ جنرل مشرف نے نومبر 2002ء میں آئندہ پانچ سال کے لئے صدرِ مملکت کا حلف اٹھایا۔ پاکستان میں پہلی بار امیدوار کا گریجوایٹ (بی۔اے پاس) ہونا لازمی قرار دیا گیا۔

☆☆☆☆☆

# باب نمبر 07 پاکستان کے خارجہ تعلقات

## ﴿مشقی سوالات﴾ ﴿حصہ اوّل۔۔۔کثیر الانتخابی سوالات﴾

1۔ پاکستان اور افغانستان کے درمیان سفارتی تعلقات کی ابتداء ہوئی:
(a) 1947ء میں (b) 1948ء میں (c) 1949ء میں (d) 1950ء میں

2۔ 1979ء میں کس ملک نے افغانستان میں اپنی افواج داخل کیں؟
(a) امریکہ (b) برطانیہ (c) روس (d) فرانس

3۔ اقوام متحدہ کا سب سے بڑا ادارہ ہے:
(a) جنرل اسمبلی (b) بین الاقوامی عدالت انصاف
(c) سلامتی کونسل (d) معاشی و معاشرتی کونسل

4۔ عوامی جمہوریہ چین کا قیام عمل میں آیا:
(a) 1947ء (b) 1949ء (c) 1951ء (d) 1953ء

5۔ اقوام متحدہ کی "معاشی و معاشرتی کونسل" کے ارکان کی تعداد ہے:
(a) 34 (b) 44 (c) 54 (d) 64

6۔ اسلامی کانفرنس کی تنظیم کا پہلا اجلاس 1969ء میں شہر میں منعقد ہوا:
(a) رباط (b) جدہ (c) کراچی (d) تہران

7۔ 24 اکتوبر 1945ء کو ادارے کا قیام عمل میں آیا:
(a) اقتصادی تعاون کی تنظیم (b) اسلامی کانفرنس کی تنظیم
(c) اقوام متحدہ (d) علاقائی تعاون برائے ترقی

8۔ پاکستان اور بھارت کے درمیان شملہ معاہدہ ہوا:
(a) 1971ء (b) 1972ء (c) 1967ء (d) 1965ء

9۔ پاکستان اور یورپی یونین کے تعلقات قائم ہوئے:
(a) 1966ء (b) 1976ء (c) 1986ء (d) 1996ء

10۔ 1974ء میں دوسری اسلامی سربراہی کانفرنس منعقد ہوئی:

(a) پاکستان (b) مراکش (c) سعودی عرب (d) ایران

11۔ امریکہ کے شہر نیویارک میں ورلڈ ٹریڈ سنٹر (9/11) کا واقعہ پیش آیا:

(a) 2001ء (b) 2003ء (c) 2005ء (d) 2007ء

## ﴿فیصل آباد بورڈ کے سابقہ پیپرز سے ماخوذ اضافی سوالات﴾

1۔ پاکستان کی خارجہ پالیسی کا سب سے اہم مقصد ہے:

(a) ہمسایہ ممالک سے دوستی (b) مسلم ممالک سے خصوصی تعلقات

(c) پاکستان کی نظریاتی اساس کا تحفظ (d) اقتصادی ترقی

2۔ شاہراہ ریشم کی لمبائی ہے:

(a) 600کلومیٹر (b) 700کلومیٹر (c) 800کلومیٹر (d) 900کلومیٹر

3۔ تاجکستان کے دارالحکومت کا نام ہے:

(a) تبریز (b) دوشنبے (c) بلخ (d) گردیز

4۔ سیکیورٹی کونسل کے ممبران کی تعداد ہے:

(a) 15 (b) 12 (c) 20 (d) 22

5۔ ستمبر 1965ء میں جنگ پاکستان اور۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔کے درمیان لڑی گئی۔

(a) بھارت (b) افغانستان (c) ایران (d) چین

## ﴿مشقی سوالات﴾ ﴿حصہ اوّل۔۔۔۔مختصر جوابی سوالات﴾

**سوال 01:** "ڈیورنڈ لائن" سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** برطانوی ہند اور افغانستان کے درمیان بارڈر کے تعین کے مسئلے کو ہمیشہ کے لئے حل کرنے کے لئے 1893ء میں سیکرٹری وزارتِ خارجہ حکومتِ ہند سر ڈیورنڈ نے افغان بادشاہ امیر عبدالرحمان سے مذاکرات کیے اور ایک معاہدہ لکھا گیا جس کی رو سے سرحد کا حتمی تعین کر دیا گیا۔ افغانستان نے ڈیورنڈ لائن کو بین الاقوامی سرحد مان لیا۔ اس سرحد کو "ڈیورنڈ لائن" کہتے ہیں۔

**سوال 02:** معاشی و معاشرتی کونسل کون سے فرائض سرانجام دیتی ہے؟

**جواب:** معاشی و معاشرتی کونسل مندرجہ ذیل فرائض سرانجام دیتی ہے:

(i) انسانوں کے معیارِ زندگی کو بلند کرنا

(ii) معاشی و معاشرتی ترقی کی کوشش کرنا

(iii) تعلیمی، سائنسی اور ثقافتی شعبوں میں تعاون

(iv) بے روزگاری ختم کرنا

(v) غربت اور بیماری کو دور کرنے کے لئے منصوبہ بندی کرنا وغیرہ اس کے فرائض میں شامل ہیں۔

**سوال 03: اقوام متحدہ کی جنرل اسمبلی کی تین ذمہ داریاں تحریر کیجئے۔**

**جواب:** اقوام متحدہ کی جنرل اسمبلی کی درج ذیل ذمہ داریاں ہیں:

(i) سلامتی کونسل کے غیر مستقل ارکان کا انتخاب کرنا

(ii) معاشی اور معاشرتی کونسل کے ارکان کا انتخاب کرنا

(iii) نئی ریاستوں کو رُکنیت دینا

(iv) کسی ریاست کی رُکنیت کو ختم کرنا

(v) اقوام متحدہ کے بجٹ کی منظوری دینا

(vi) دنیا بھر میں امن کے قیام کے لئے اقدامات کرنا وغیرہ اس کے فرائض میں شامل ہیں۔

**سوال 04: پاکستان اور افغانستان کے درمیان سرحدی معاہدہ کب ہوا؟**

**جواب:** افغانستان اور برطانوی ہند میں 1893ء میں "ڈیورنڈ لائن" کو بین الاقوامی سرحد مان لیا گیا۔ قیام پاکستان کے بعد افغانستان اور پاکستان کے درمیان اسی "ڈیورنڈ لائن" کو سرحد مان لیا گیا۔

**سوال 05: "سندھ طاس معاہدہ" کن ممالک کے درمیان ہوا؟**

**جواب:** 1960ء میں پاکستان اور بھارت کے درمیان پانی کے مسئلے کے حل کے لئے "سندھ طاس معاہدے" پر دستخط ہوئے۔

**سوال 06: پاکستان اور عوامی جمہوریہ چین کے درمیان تعلقات کا آغاز کب ہوا؟**

**جواب:** 1954-55ء میں پاک چین تعلقات کا آغاز ہوا۔

**سوال 07: اسلامی کانفرنس کی تنظیم کے دس رُکن ممالک کے نام تحریر کیجئے۔**

**جواب:** اسلامی کانفرنس کی تنظیم (او۔ آئی۔ سی، .O.I.C) کے دس رُکن ممالک درج ذیل ہیں:

(i) پاکستان (ii) سعودی عرب (iii) ترکی (iv) مصر (v) لیبیا

(vi) ملائیشیا (vii) متحدہ عرب امارات (viii) انڈونیشیا (ix) اردن (x) عراق

**سوال 08: مسئلہ کشمیر اقوام متحدہ میں کب پیش ہوا؟**

**جواب:** مسئلہ کشمیر اقوام متحدہ میں 1948ء میں پیش ہوا۔

**سوال 09: ورلڈ ٹریڈ سنٹر کا واقعہ کب اور کہاں رونما ہوا؟**

**جواب:** ورلڈ ٹریڈ سنٹر کا واقعہ 11 ستمبر 2001ء کو امریکہ کے شہر نیویارک میں رونما ہوا۔

**سوال 10: بھوٹان کا تعارف تین لائنوں میں بیان کیجئے۔**

**جواب:** بھوٹان ایک پہاڑی ملک ہے۔ اس کے دارالحکومت کا نام "تھمفو" ہے جو کہ دریائے تھمفو کے کنارے آباد ہے۔ یہاں کے عوام کا تعلق منگول قبائل سے ہے۔ بھوٹان میں جنگلات زیادہ ہیں۔ لوگ لکڑی کاٹ کر روزی کماتے ہیں۔ زیادہ تر آبادی وادیوں میں رہتی ہے۔ بھیڑ بکریاں پالنا بھی ایک اہم پیشہ ہے۔ بھوٹان کی سرکاری زبان "ذونگا" ہے۔

☆☆☆☆☆




## ﴿مشقی سوالات﴾ ﴿حصہ اوّل ---- کثیر الانتخابی سوالات﴾

1۔ معاشی ترقی سے مراد ہے:
(a) قومی آمدنی میں اضافہ (b) زرعی آمدنی میں اضافہ
(c) روزگار میں اضافہ (d) اشیاء و خدمات کی پیداوار میں اضافہ

2۔ حکومت پاکستان نے ایک مالیاتی ادارہ "پاکستان صنعتی ترقیاتی کارپوریشن" قائم کیا:
(a) 1942ء میں (b) 1948ء میں (c) 1952ء میں (d) 1956ء میں

3۔ پاکستانی معیشت ہے:
(a) ترقی یافتہ (b) ترقی پذیر (c) انتہائی ترقی یافتہ (d) انتہائی غریب

4۔ پاکستان میں پانچ سالہ منصوبہ بندی کا آغاز ہوا:
(a) 1950ء (b) 1955ء (c) 1958ء (d) 1960ء

5۔ پہلی خشک گودی 1973ء میں تعمیر کی گئی:
(a) کراچی (b) لاہور (c) سیالکوٹ (d) پشاور

6۔ پاکستان کھانے کا تیل امریکہ اور سری لنکا کے علاوہ درآمد کرتا ہے۔
(a) ایران (b) سعودی عرب (c) ہانگ کانگ (d) ملائیشیا

7۔ پاکستان میں پن بجلی کی پیداوار کا سب سے بڑا منصوبہ ہے:

(a) غازی بروتھا پروجیکٹ (b) منگلا ڈیم (c) تربیلا ڈیم (d) وارسک ڈیم

8۔ عالمی بینک کے تعاون سے پاکستان اور بھارت کے مابین سندھ طاس معاہدہ طے پایا:

(a) 1950ء (b) 1958ء (c) 1960ء (d) 1962ء

9۔ پاکستان کی معیشت کا سب سے بڑا شعبہ ہے:

(a) تجارت (b) صنعت (c) زراعت (d) خدمات

10۔ 1958ء میں کس نے پاکستان کا اقتدار سنبھالا؟

(a) جنرل سکندر مرزا (b) جنرل محمد ایوب خاں (c) جنرل یحییٰ خاں (d) جنرل ضیاء الحق

## ﴿فیصل آباد بورڈ کے سابقہ پیپرز سے ماخوذ اضافی سوالات﴾

1۔ پاکستان کی معاشی ترقی کا پہلا مرحلہ ہے:

(a) 1950-1960 (b) 1947-1950 (c) 1960-1970 (d) 1970-1980

2۔ پاکستان میں قدرتی گیس کب دریافت ہوئی؟

(a) 1951ء (b) 1952ء (c) 1955ء (d) 1956ء

3۔ صوبہ خیبر پختونخواہ میں صرف ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ کے مقام پر کوئلہ کے ذخائر ملے ہیں۔

(a) ڈیگاری (b) چاغی (c) ہنگو (d) ہرنائی

4۔ کاریز زیادہ تر ان علاقوں میں بنائی جاتی ہے جہاں ۔۔۔۔۔۔۔ زیادہ ہو۔

(a) عمل تبخیر (b) سردی (c) برف باری (d) بارش

5۔ کاریز کے نظام آب پاشی کے تحت کاشتکاری کی جاتی ہے۔

(a) صوبہ بلوچستان (b) صوبہ سندھ (c) صوبہ پنجاب (d) صوبہ خیبر پختونخواہ

6۔ پاکستان میں بجلی کی طلب ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ میگاواٹ ہے۔

(a) 18660 (b) 18760 (c) 18860 (d) 18960

7۔ منگلا ڈیم کس دریا پر تعمیر کیا گیا ہے؟

(a) دریائے جہلم (b) دریائے سوات (c) دریائے سندھ (d) دریائے راوی

8۔ 2013-14ء کے سروے کے مطابق پاکستان کی درآمدات کا کل حجم تقریباً تھا:

(a) 37101 ملین ڈالر (b) 37102 ملین ڈالر (c) 37103 ملین ڈالر (d) 37104 ملین ڈالر

## ﴿مشقی سوالات﴾ ﴿حصہ اوّل۔۔۔ مختصر جوابی سوالات﴾

**سوال 01:** **پروفیسر آرتھر لیوس کی معاشی ترقی کی تعریف کیجئے۔**

**جواب:** پروفیسر آرتھر لیوس کے مطابق "اشیاء و خدمات کی پیداوار میں اضافے کا نام معاشی ترقی ہے۔" معاشی ترقی کے نتیجہ میں بہتر زندگی گزارنے کے لئے معیشت میں بنیادی تبدیلیاں لائی جاتی ہیں۔ مختصراً کسی پسماندہ معیشت کا ترقی یافتہ معیشت کی طرف گامزن ہونا معاشی ترقی کہلاتا ہے۔

**سوال 02:** **پاکستان میں معدنی وسائل کی ترقی کے لئے 1975ء میں کس کارپوریشن کا قیام عمل میں آیا؟**

**جواب:** پاکستان میں معدنی وسائل کی ترقی کے لئے 1975ء میں "معدنی ترقیاتی کارپوریشن" کا قیام عمل میں آیا۔

**سوال 03:** **چھوٹی صنعت سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** چھوٹی صنعت سے مراد وہ صنعت ہوتی ہے جس سے مقامی طور پر مزدوروں کو ملازم رکھ کر مختلف اشیاء بنائی جاتی ہیں۔

**سوال 04:** **پاکستان میں زرعی مسائل کو حل کرنے کے لیے تین تجاویز پیش کیجئے۔**

**جواب:** پاکستان میں زرعی مسائل کو حل کرنے کے لئے درج ذیل اقدامات کیے جاسکتے ہیں:

i. کسانوں کو زرعی کاشت کے جدید طریقوں کے لئے بلا سود قرضے دیے جائیں اور زرعی ترقی کے لئے ان قرضوں کے استعمال کی نگرانی کی جائے تاکہ قرضوں کی رقوم فضول خرچی میں ضائع نہ کی جائیں۔

ii. فصلوں کو پانی کی فراہمی کے لئے بارشوں کا پانی ڈیم بنا کر ذخیرہ کیا جائے، جس سے سیلاب پر قابو پانے کے علاوہ بجلی کی پیداوار بڑھانے میں مدد ملے گی۔

iii. جہاں نہری پانی میسر نہ ہو وہاں ٹیوب ویل اور کنوئیں کھودنے کی حوصلہ افزائی کی جائے۔ ٹیوب ویلوں کے لئے مفت یا بہت کم نرخوں پر بجلی مہیا کی جائے۔

**سوال 05:** **برآمدات اور درآمدات سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** **برآمدات:** اپنے ملک میں پیدا ہونے والی یا تیار کی ہوئی اشیاء کو کسی دوسرے ملک میں بھیجنا برآمد کرنا کہلاتا ہے اور یہ اشیاء برآمدات کہلاتی ہیں۔

**درآمدات:** کسی دوسرے ملک سے اشیاء اپنے ملک میں منگوانا درآمد کرنا کہلاتا ہے اور یہ منگوائی جانے والی اشیاء درآمدات کہلاتی ہیں۔

**سوال 06:** **جپسم پر نوٹ لکھیے۔**

**جواب:** جپسم فاسفیٹ کھاد کی تیاری میں خام مال کے طور پر استعمال ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ یہ سیمنٹ کی صنعت، کاغذ سازی، پلاسٹر آف پیرس، سلفیورک ایسڈ، رنگ و روغن کی صنعت اور ربڑ کی صنعت میں بھی استعمال ہوتا ہے۔

**سوال 07:** **پاکستان کے پانچ ایسے شہروں کے نام لکھیے، جہاں خشک گودیاں قائم ہیں۔**

**جواب:** پاکستان میں پہلی خشک گودی 1973ء میں لاہور میں تعمیر کی گئی۔ اس کی کامیابی کے بعد کراچی (1974ء)، کوئٹہ (1984ء)، پشاور (1986ء)، ملتان (1988ء) اور راولپنڈی (1990ء) میں خشک گودیاں بنائی گئیں۔

**سوال 08:** **پاکستان کھیلوں کا سامان کن ممالک کو برآمد کرتا ہے؟**

**جواب:** پاکستان کھیلوں کا سامان ہالینڈ، بیلجیم، فرانس، اٹلی، برطانیہ، جرمنی اور امریکہ کو برآمد کرتا ہے۔ یہ ممالک پاکستان کے کھیلوں کے سامان کے اہم خریدار ہیں۔

**سوال 09:** **پاکستان کے زرعی شعبہ کو درپیش چار اہم مسائل بیان کیجئے۔**

**جواب:** پاکستان کے زرعی شعبہ کو مندرجہ ذیل چار مسائل کا سامنا ہے:

(i)۔ زرعی مداخلات کی کمی (ii)۔ قابل کاشت رقبہ کا غیر مؤثر استعمال

(iii)۔ قدرتی آفات (iv)۔ ناکافی ذرائع آبپاشی

☆☆☆☆☆

# باب نمبر 09
# آبادی، معاشرہ اور پاکستان کی ثقافت

## ﴿مشقی سوالات﴾ ﴿حصہ اوّل۔۔۔کثیر الانتخابی سوالات﴾

1۔ 1998ء کی مردم شماری کے مطابق پاکستان کی آبادی تھی:
(a) 42.8ملین (b) 65.3ملین (c) 84.2ملین (d) 132.3ملین

2۔ اعلیٰ ثانوی تعلیم کا کورس ہوتا ہے:
(a) 5سال (b) 4 سال (c) 3سال (d) 2سال

3۔ پاکستان میں شرح خواندگی ہے:
(a) 43فیصد (b) 45فیصد (c) 55فیصد (d) 60فیصد

4۔ پاکستان کی قومی اسمبلی میں اقلیتوں کے لئے نشستیں مخصوص ہیں:
(a) 8 (b) 10 (c) 12 (d) 14

5۔ اُردو غزل کا پہلا دیوان مرتب کیا:
(a) مرزا محمد رفیع سودا (b) سلطان محمد قلی قطب شاہ (c) میر تقی میر (d) خواجہ میر درد

6۔ پاکستان میں اوسط عمر ہے:
(a) 57سال (b) 60سال (c) 63سال (d) 66سال

7۔ بلوچستان کے علاقے قلات اور اس کے ارد گرد مقامی زبان بولی جاتی ہے:
(a) براہوی (b) بلوچی (c) سرائیکی (d) ہندکو

8۔ پاکستان میں پہلی مردم شماری ہوئی:
(a) 1950ء (b) 1951ء (c) 1952ء (d) 1953ء

## ﴿فیصل آباد بورڈ کے سابقہ پیپرز سے ماخوذ اضافی سوالات﴾

1۔ اکنامک سروے آف پاکستان 2013-14 کے مطابق پاکستان کی آبادی ہے:
(a) 18کروڑ (b) 18کروڑ 7لاکھ (c) 16کروڑ (d) 15کروڑ

2۔ 1947ء میں پاکستان کی آبادی تھی:

(a) 1.25کروڑ (b) 2.25کروڑ (c) 3.25کروڑ (d) 4.25کروڑ

3۔ پاکستان میں مردم شماری کتنے سال بعد ہوتی ہے؟

(a) 5سال (b) 10سال (c) 15سال (d) 20سال

4۔ پاکستان میں مرد کل آبادی کا کتنے فیصد ہیں؟

(a) 50% (b) 51% (c) 52% (d) 53%

5۔ پاکستان میں پولیو کے خاتمہ کے لئے مہم کب شروع کی گئی؟

(a) 1981ء (b) 1983ء (c) 1985ء (d) 1987ء

6۔ پاکستان میں مریضوں کے لئے ایک ڈاکٹر دستیاب ہے۔

(a) 1022 (b) 1122 (c) 1099 (d) 1322

7۔ حضرت داتا گنج بخش ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کا مزار واقع ہے:

(a) قصور (b) لاہور (c) پاکپتن (d) ملتان

8۔ شاہ عبد اللطیف بھٹائی رحمۃ اللہ علیہ کا تعلق کس صوبہ سے ہے؟

(a) پنجاب (b) سندھ (c) بلوچستان (d) کشمیر

9۔ گلگت اور شمالی علاقوں کا مقبول کھیل ہے:

(a) کرکٹ (b) پولو (c) فٹبال (d) ہاکی

10۔ 1647ء میں شاہ جہاں نے کس شہر کو اپنا دارالخلافہ بنایا؟

(a) دہلی (b) پشاور (c) ہری پور (d) چترال

11۔ پاکستانی زبانوں میں سب سے پہلے۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔زبان میں قرآن مجید کا ترجمہ کیا گیا۔

(a) پنجابی (b) کشمیری (c) پشتو (d) سندھی

## ﴿مشقی سوالات﴾ ﴿حصہ اوّل۔۔۔۔مختصر جوابی سوالات﴾

**سوال 01: پنجابی زبان کے تین اہم قصّوں کے نام لکھئے۔**

**جواب:** پنجابی زبان کی شاعری میں داستان گوئی کو خاص مقام حاصل ہے۔ جن شعراء نے پنجابی کی لوک داستان کو منظوم کیا، ان میں وارث شاہ کا قصہ ہیر رانجھا، ہاشم شاہ کا قصہ سسی پنوں، حافظ برخوردار کا قصہ مرزا صاحباں، فضل شاہ کا قصہ سوہنی مہینوال وغیرہ مشہور ہیں۔

**سوال 02: یونیورسٹی کی تعلیم سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** اعلیٰ ثانوی تعلیم کے بعد یونیورسٹی تعلیم شروع ہوتی ہے جس کے لئے ملک میں کئی یونیورسٹیاں قائم ہیں۔ یونیورسٹی تعلیم کی کئی اقسام ہیں۔ یہ تعلیم بی۔اے، بی۔ایس۔سی اور ایم۔اے، ایم۔ایس۔سی، ایم فل اور پی ایچ ڈی پر مشتمل ہے۔ اس طرح کامرس، زراعت اور دیگر فنی علوم کی تعلیم کے حصول کے لئے بہت سی یونیورسٹیاں قائم ہیں۔

**سوال 03:** **دیہی اور شہری آبادی کی تقسیم سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** اکنامک سروے آف پاکستان 14-2013ء کے مطابق پاکستان کے شہری علاقوں میں 72.50 ملین افراد آباد ہیں جبکہ باقی دیہی علاقوں میں آباد ہیں۔ شہری آبادی میں دیہاتی علاقوں کے مقابلے میں بجلی، گیس، ٹیلی فون، سڑکوں اور تعلیم وغیرہ کی سہولتیں نہ صرف بہت زیادہ بلکہ بہتر بھی ہوتی ہیں۔

**سوال 04:** **افراطِ آبادی سے کون سے مسائل پیدا ہو رہے ہیں؟**

**جواب:** افراطِ آبادی سے درج ذیل مسائل پیدا ہوتے ہیں:

پاکستان کی تیزی سے بڑھتی ہوئی آبادی کے فی کس آمدنی پر منفی اثرات مرتب ہوتے ہیں۔ اس سے بچت کے مواقع کم ہو رہے ہیں اور معیارِ زندگی بھی گر رہا ہے۔ زندگی کی جدید سہولتوں جیسے پانی، بجلی، سکولوں، کالجوں، ہسپتالوں اور تجارتی مراکز کا فقدان پیدا ہوتا ہے۔

**سوال 05:** **پشتو زبان کی ترقی میں رحمان بابا کا کیا کردار ہے؟**

**جواب:** پشتو ادب کے دوسرے بڑے شاعر رحمان بابا ہیں۔ یہ فقیر صفت شاعر ہمیشہ عشق و تصوف کی کیفیات میں مگن رہتے تھے اور یہی ان کی شاعری کے موضوع بھی تھے۔ ان کے نزدیک عشق ہی کائنات کی تخلیق کا باعث ہے۔ رحمان بابا کو پشتون معاشرے میں اعلیٰ مقام حاصل ہے۔

**سوال 06:** **حبہ خاتون کون تھیں؟**

**جواب:** حبہ خاتون کشمیری زبان کی اہم شاعرہ تھیں۔

**سوال 07:** **پاکستان کے اہم کھیل کون سے ہیں؟**

**جواب:** پاکستان کی کرکٹ، ہاکی، سکوائش کی ٹیمیں دنیا بھر میں مشہور ہیں۔ ان کھیلوں کے ٹورنامنٹ ضلعی، ڈویژنل، صوبائی اور ملکی سطح پر منعقد کروائے جاتے ہیں۔ گلگت اور شمالی علاقوں میں پولو کا کھیل بے حد مقبول ہے۔

**سوال 08:** **تعلیمی مسائل کے حل کے لئے حکومتی سطح پر کیے جانے والے پانچ اقدامات بیان کیجئے۔**

**جواب:** تعلیمی مسائل کے حل کے لئے حکومتی اقدامات درج ذیل ہیں:

1. پریپ سے ثانوی (میٹرک) جماعتوں تک مفت تعلیم اور مفت درسی کتب کی فراہمی۔

2. طلباو طالبات کو ابتدائی تعلیم کے لئے وظائف فراہم کرنا۔
3. مستقبل کی ضروریات اور سائنسی بنیادوں کے پیشِ نظر نصاب کی تشکیل نو کرنا۔
4. قومی اور صوبائی سطحوں پر تعلیمی مسائل کے حل کے لئے ایجوکیشن فاؤنڈیشن کا قیام۔
5. انفارمیشن ٹیکنالوجی کے میدان میں انقلابی کاوشیں کرنا۔

☆☆☆☆☆

# باب نمبر 10 تحفظ حقوق نسواں

## ﴿مشقی سوالات﴾ ﴿حصہ اوّل۔۔۔کثیر الانتخابی سوالات﴾

1۔ خواتین کے تحفظ کے لئے GPS سے منسلک کون سی چیز بنائی گئی ہے؟
(a) ہار (b) انگوٹھی (c) کڑا (d) گھڑی

2۔ عدالت متاثرہ خاتون کی شکایت کو کتنے یوم میں نمٹاتی ہے؟
(a) 70 (b) 80 (c) 90 (d) 100

3۔ متاثرہ خواتین کی مدد کے لئے یونیورسل ٹال فری نمبر کون سا ہے؟
(a) 1040 (b) 1041 (c) 1043 (d) 1042

4۔ پنجاب میں تحفظِ نسواں ایکٹ کب منظور کیا گیا؟
(a) 5مارچ2016ء (b) 24فروری 2016ء (c) 10اپریل 2016ء (d) 16جون 2016ء

5۔ سائبر کرائم سے کیا مراد ہے؟
(a) ٹیلی ویژن کے ذریعے کیے جانے والے جرائم (b) ٹیلی فون کے ذریعے کیے جانے والے جرائم
(c) موبائل اور کمپیوٹر کے ذریعے کیے جانے والے جرائم (d) ریڈیو کے ذریعے کیے جانے والے جرائم

## ﴿مشقی سوالات﴾ ﴿حصہ اوّل۔۔۔مختصر جوابی سوالات﴾

**سوال 01:** صنف کی تعریف کیجئے۔

**جواب:** صنف سے مراد عورت اور مرد کے وہ کردار ہیں جن کا تعین معاشرہ کرتا ہے۔ جس کی بنیاد پر لوگوں کے تصورات بنتے ہیں کہ مرد اور عورت کیا کچھ کرسکتے ہیں اور کیا نہیں اور کن وسائل تک رسائی حاصل کرسکتے ہیں؟

**سوال 02:** تشدّد سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** تشدد سے مراد کسی فرد کو جسمانی نقصان پہنچانا یا ذہنی دباؤ مسلط کرنا ہے، ان میں گھریلو تشدّد، جسمانی تشدد، نفسیاتی دباؤ، معاشی استحصال، تعاقب یا پیچھا کرنا اور سائبر کرائم (موبائل / کمپیوٹر یا انٹرنیٹ کے ذریعے کیے جانے والے جرائم یا دھمکیاں) شامل ہیں۔

**سوال 03: معاشرے میں خواتین پر تشدّد کی چند مثالیں دیجئے۔**

**جواب:** معاشرے میں خواتین پر تشدّد کی چند مثالیں یہ ہیں:

جائیداد کی وراثت میں خواتین سے امتیازی سلوک، کام کی جگہوں پر ان سے بد سلوکی، گھر میں خاوند کا نا روا رویہ، مردوں کے برابر کام کرنے کے باوجود کم اُجرت، جہیز نہ لانے پر سسرال والوں کا تشدّد آمیز رویہ، لڑکیوں کی تعلیم کے معاملے میں والدین کی تنگ نظری، حقوق کی پامالی وغیرہ خواتین کے لئے عام عمل ہیں۔

**سوال 04: پنجاب حکومت کا خواتین کے تحفظ کے سلسلے میں نمایاں کارنامہ کیا ہے؟**

**جواب:** حکومتِ پنجاب نے تشدد کی صورت میں خواتین کے تحفظ کا ایکٹ 2016ء پنجاب اسمبلی میں پیش کیا جسے 24 فروری 2016ء کو متفقہ طور پر منظور کر لیا گیا۔ اس بل کا مقصد متاثرہ خواتین کو انصاف کی فراہمی ہے۔ پاکستان کی تاریخ میں پہلی مرتبہ اس بل کے ذریعے خواتین کو درج ذیل جرائم سے جامع تحفظ دیا گیا ہے:

★ گھریلو تشدد ★ جذباتی اور نفسیاتی بد سلوکی ★ معاشی عدمِ مساوات

★ ہراساں کرنا ★ سائبر کرائمز

☆☆☆☆☆

## جامع تیاری کے لیے اضافی کثیر الانتخابی سوالات

| نمبر شمار | سوالات | A | B | C | D |
|---|---|---|---|---|---|
| 1۔ | 1973ء کے آئین کے تحت ملک کا سربراہ ہو گا: | وزیر اعظم | صدر | وزیر اعلیٰ | گورنر |
| 2۔ | بھٹو حکومت نے نئی لیبر پالیسی کا اعلان کیا: | 22 دسمبر 1971ء | 19 مارچ 1972ء | 10 فروری 1972ء | یکم جنوری 1974ء |
| 3۔ | حکومت نے شرعی حدود کا آرڈی نینس نافذ کیا: | 1977ء میں | 1978ء میں | 1979ء میں | 1980ء میں |
| 4۔ | کس وزیر اعظم کے دور میں پاکستان نے ایٹمی دھماکے کیے؟ | شوکت عزیز | ظفر اللہ خان جمالی | بے نظیر بھٹو | میاں نواز شریف |
| 5۔ | جنرل ضیاء الحق نے قریباً ملک پر حکومت کی: | 9 سال | 10 سال | 11 سال | 12 سال |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 6۔ | 1973ء کے آئین کے مطابق پاکستان کی قومی زبان ہو گی: | اُردو | انگریزی | پنجابی | سندھی |
| 7۔ | بھارت نے پہلا ایٹمی دھماکہ کیا: | 1965ء | 1974ء | 1980ء | 1985ء |
| 8۔ | پاکستان نے کراچی میں پہلا ایٹمی بجلی گھر قائم کیا: | 1970ء | 1971ء | 1972ء | 1955ء |
| 9۔ | پاک امریکن فرٹیلائزرز کو۔۔۔بلین میں فروخت کیا گیا۔ | 13 | 16 | 22 | 24 |
| 10۔ | ملک بھر کے بنکوں میں مسلمان کھاتہ داروں سے زکوٰۃ کاٹی جاتی ہے: | 2.5% | 3% | 3.5% | 4% |
| 11۔ | ذوالفقار علی بھٹو نے دس بھاری صنعتوں کی نیشنلائزیشن کا آرڈی نینس جاری کیا: | یکم جنوری 1972ء | 2جنوری 1972ء | 12 جنوری 1973ء | 2جنوری 1973ء |
| 12۔ | پاکستان دنیا کا ایٹمی ملک ہے: | چوتھا | پانچواں | چھٹا | ساتواں |
| 13۔ | اسلامی دنیا کی پہلی خاتون وزیر اعظم منتخب ہوئیں: | حسینہ واجد | فہمیدہ مرزا | بے نظیر بھٹو | ناہید خان |
| 14۔ | پاکستان کے تمام بینک قومی تحویل میں لیے گئے: | یکم جنوری 1974ء | 10 جنوری 1976ء | یکم فروری 1974ء | 20مارچ 1973ء |
| 15۔ | سینٹ کے ارکان کی تعداد ہے: | 104 | 106 | 342 | 446 |
| 16۔ | پارلیمنٹ کے کل ممبران کی تعداد ہے: | 342 | 436 | 540 | 446 |
| 17۔ | بے نظیر بھٹو دوسری مرتبہ پاکستان کی وزیر اعظم منتخب ہوئیں: | 1992ء | 1993ء | 1994ء | 1995ء |
| 18۔ | پاکستان اور یورپی یونین کے درمیان تعلقات قائم ہوئے: | 1966ء | 1976ء | 1986ء | 1996ء |
| 19۔ | عوامی جمہوریہ چین کا قیام عمل میں آیا: | 1947ء | 1949ء | 1951ء | 1953ء |
| 20۔ | 1965ء کی جنگ میں ترکی نے پاکستان کو فراہم کیا: | اسلحہ | تیل | فوج | اخلاقی حمایت |
| 21۔ | بنگلہ دیش کا دارالحکومت ہے: | چٹاگانگ | ڈھاکہ | مالے | کولمبو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 22۔ | سلامتی کونسل کے مستقل اراکین کی تعداد ہے: | 4 | 5 | 7 | 9 |
| 23۔ | اقوامِ متحدہ کے بنیادی ادارے ہیں: | 4 | 5 | 6 | 7 |
| 24۔ | عالمی بنک کے تعاون سے پاکستان اور بھارت کے مابین سندھ طاس معاہدہ طے پایا: | 1950ء | 1958ء | 1960ء | 1962ء |
| 25۔ | بھوٹان کی سرکاری زبان ہے: | اُردو | انگلش | ذونگا | پشتو |
| 26۔ | ماؤنٹ ایورسٹ واقع ہے: | بھارت میں | پاکستان میں | نیپال میں | چین میں |
| 27۔ | چڑھتے سورج کی سرزمین کہتے ہیں: | جاپان کو | افغانستان کو | ایران کو | پاکستان کو |
| 28۔ | پاکستان کے تیسرے پانچ سالہ ترقیاتی منصوبے کی مدت تھی: | 1950-55ء | 1960-65ء | 1965-70ء | 1975-80ء |
| 29۔ | گوادر بندرگاہ کس صوبہ میں ہے؟ | پنجاب | سندھ | خیبر پختونخوا | بلوچستان |
| 30۔ | رابطہ نہروں کی کُل لمبائی ہے: | 490کلومیٹر | 590کلومیٹر | 690کلومیٹر | 790کلومیٹر |
| 31۔ | پاکستان میں قدرتی گیس 1952ء میں دریافت ہوئی: | پنجاب | سندھ | بلوچستان | خیبر پختونخوا |
| 32۔ | گوادر بندرگاہ کس ملک کی مدد سے بنائی گئی؟ | سری لنکا | چین | ایران | ملائیشیا |
| 33۔ | نجی شعبے میں پہلی خشک گودی تعمیر کی گئی: | لاہور | کراچی | فیصل آباد | سیالکوٹ |
| 34۔ | معاشی ترقی کے دوسرے مرحلہ کا دورانیہ ہے: | 1947-1950ء | 1950-1960ء | 1960-1970ء | 1970-1980ء |
| 35۔ | پاکستان کا سب سے گنجان آباد شہر ہے: | لاہور | ملتان | کراچی | پشاور |
| 36۔ | دنیا میں پاکستان آبادی کے لحاظ سے بڑا ملک ہے: | پانچواں | چھٹا | ساتواں | آٹھواں |
| 37۔ | پنجابی کا سب سے معیاری لہجہ ہے: | شاہ پوری | سرائیکی | پوٹھواری | ماجھی |
| 38۔ | آبادی کے لحاظ سے پاکستان کا سب سے چھوٹا صوبہ ہے: | بلوچستان | پنجاب | سندھ | خیبر پختونخوا |
| 39۔ | پشتو زبان کے لہجے ہیں: | 5 | 4 | 3 | 2 |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 40۔ | جماعت اول سے جماعت پنجم تک کی تعلیم ہوتی ہے: | پرائمری تعلیم | مڈل تعلیم | ثانوی تعلیم | یونیورسٹی کی تعلیم |
| 41۔ | پاکستانی لوگوں کی مرغوب غذا ہے: | چاول | گوشت | سبزیاں | دالیں |
| 42۔ | برصغیر پاک و ہند میں پہلی مردم شماری کب ہوئی؟ | 1742ء میں | 1836ء میں | 1881ء میں | 1890ء میں |
| 43۔ | پاکستان میں پہلی مردم شماری ہوئی: | 1951ء میں | 1961ء میں | 1971ء میں | 1981ء میں |
| 44۔ | رحمان بابا عظیم شاعر تھے: | پنجابی کے | اُردو کے | سندھی کے | پشتو کے |
| 45۔ | مزار قائداعظم واقع ہے: | پشاور | کراچی | زیارت | لاہور |
| 46۔ | جنگِ آزادی لڑی گئی: | 1847ء | 1857ء | 1882ء | 1993ء |
| 47۔ | معاشرے کی بنیادی اکائی ہے: | گھر | علاقہ | خاندان | ملک |
| 48۔ | آبادی کے لحاظ سے پاکستان کا سب سے بڑا صوبہ ہے: | بلوچستان | سندھ | خیبر پختونخوا | پنجاب |
| 49۔ | پشتو زبان کے حروف تہجی کس نے تیار کیے؟ | عزیز اللہ | محمد بن قاسم | امیر خسرو | سیف اللہ |
| 50۔ | صنفی کردار سازی کا ادارہ ہے: | والدین | محلّہ | تعلیمی ادارہ | یہ تمام |
| 51۔ | کس شعبہ میں عورت کا کلیدی کردار ہے؟ | زراعت | تعلیم | صحت | صنعتی شعبہ |
| 52۔ | صوبائی اور قومی اسمبلیوں میں خواتین کی شمولیت ہے: | 20% | 25% | 33% | 50% |
| 53۔ | تحریک پاکستان میں انتھک کوشش کی: | محترمہ فاطمہ جناح | بے نظیر بھٹو | ارفع کریم | مریم مختیار |
| 54۔ | پاکستان کی پہلی خاتون وزیراعظم تھیں: | بیگم محمد علی جوہر | بیگم شاہنواز | بے نظیر بھٹو | فاطمہ جناح |
| 55۔ | پہلی پائلٹ خاتون کا نام ہے: | شہناز لغاری | مریم مختیار | ارفع کریم | ملالہ یوسف زئی |
| 56۔ | اگر عورت مرد سے علیحدگی حاصل کرنا چاہے تو اسے کہا جاتا ہے: | نکاح | طلاق | خلع | حلالہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 57۔ | پاکستان کی کم عمر ترین مائیکرو سافٹ سرٹیفائیڈ پروفیشنل کون تھی؟ | عمیمہ عادل | ارفع کریم | ثناء میر | عائشہ بیگ |
| 58۔ | کم عمر ترین نوبل انعام یافتہ برائے امن کون ہے؟ | شرمین عبید | شہناز لغاری | ملالہ یوسفزئی | بے نظیر بھٹو |

☆☆☆☆☆

## جامع تیاری کے لیے اضافی مختصر جوابی سوالات

**سوال 1: علامہ اقبال یونیورسٹی کس طرح کام کرتی ہے؟**

**جواب:** علامہ اقبال یونیورسٹی خط و کتابت، ریڈیو، ٹیلی ویژن اور انٹرنیٹ کے ذریعے تعلیم فراہم کرتی ہے اور باقاعدہ امتحانات بھی منعقد ہوتے ہیں۔ اس طرح تعلیم فراہم کرنے کو فاصلاتی نظام تعلیم کہا جاتا ہے۔

**سوال 2: پاکستان میں سینٹ کی میعاد کتنی ہے؟** **جواب:** پاکستان میں سینٹ کی میعاد چھ سال ہے۔

**سوال 3: جنرل ضیاء الحق نے کتنے سال حکومت کی؟** **جواب:** جنرل ضیاء الحق نے گیارہ سال حکومت کی۔

**سوال 4: جنیوا معاہدہ کیا تھا؟**

**جواب:** امریکہ اور روس کے درمیان اپریل 1988 کو جنیوا میں ایک معاہدہ ہوا۔ اس معاہدے میں پاکستان کے اس وقت کے وزیر اعظم محمد خان جونیجو بھی شریک ہوئے۔ اس معاہدے کے مطابق روس نے 15 فروری 1989 کو اپنی فوجیں افغانستان سے واپس بلا لیں اور جہاد افغانستان ختم ہو گیا۔

**سوال 5: اسلامی دنیا کی پہلی خاتون وزیر اعظم کون تھیں؟** **جواب:** اسلامی دنیا کی اور پاکستان کی پہلی خاتون وزیر اعظم محترمہ بینظیر بھٹو تھیں۔

**سوال 6: بیت المال کب اور کس نے قائم کیا؟**

**جواب:** بیت المال نواز شریف حکومت نے 1992ء میں ایک صدارتی آرڈیننس کے ذریعے قائم کیا۔ اس کا مقصد غریب لوگوں کی مالی مدد کرنا تھا۔

**سوال 7: نجکاری کے دو مثبت اثرات تحریر کریں؟**

**جواب:** نجکاری کے دو مثبت اثرات یہ ذیل میں بیان کیے جاتے ہیں:

1۔ نجکاری سے حکومت کی آمدنی میں اضافہ ہوتا ہے۔ 2۔ کارخانوں کی کارکردگی بہتر ہوتی ہے اور ملازمین کے کام کرنے کی صلاحیت میں اضافہ ہوتا ہے۔

**سوال 8: خارجہ پالیسی سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** جب ایک ریاست دوسری ریاستوں سے تعلقات قائم کرنے میں کچھ اُصول متعین کرتی ہے تو اس کے لیے ایک پالیسی مرتب کی جاتی ہے، اس پالیسی کو خارجہ پالیسی کہتے ہیں۔

**سوال 9: پاکستان کو سب سے پہلے کس ملک نے تسلیم کیا؟** **جواب:** پاکستان کو سب سے پہلے ایران نے تسلیم کیا۔

**سوال 10: شاہراہ ریشم کی کل لمبائی کتنی ہے؟** **جواب:** شاہراہ ریشم کی کل لمبائی 900 کلو میٹر ہے۔

**سوال 11: یورپی یونین سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** یورپی ممالک نے مل کر ایک یونین بنائی اسے یورپی یونین کہا جاتا ہے۔ یہ 27 ممالک کی تنظیم ہے۔ پاکستان کے یورپین یونین سے تعلقات 1976 میں قائم ہونا شروع ہوئے۔

**سوال 12: اعلان واشنگٹن کب ہوا؟**

**جواب:** مئی 1999ء میں پاکستان اور بھارت کے درمیان کارگل کے مقام پر لڑائی ہوئی۔ جولائی 1999ء میں امریکی صدر بل کلنٹن کے کہنے پر پاکستان کے اُس وقت کے وزیر اعظم میاں نواز شریف نے امریکہ جا کر جنگ بندی کے معاہدے پر دستخط کیئے اور اس معاہدے کو اعلان واشنگٹن کہتے ہیں۔

**سوال 13: پاکستان اور ایران کے درمیان سرحدی سمجھوتہ کب ہوا؟** **جواب:** پاکستان اور ایران کے درمیان سرحدی سمجھوتہ 1957ء میں طے پایا۔

**سوال 14: پاکستان اور آذربائیجان کے درمیان تعلقات کا آغاز کب ہوا؟** **جواب:** پاکستان اور آذربائیجان کے درمیان تعلقات کا آغاز 1992ء میں ہوا۔

**سوال 15: بین الاقوامی عدالت انصاف کون سے فرائض سرانجام دیتی ہے؟**

**جواب:** بین الاقوامی عدالت انصاف اقوام متحدہ کا ایک اہم ادارہ ہے۔ بین الاقوامی عدالت انصاف ریاستوں کے درمیان تنازعات کو حل کرواتی ہے۔ اس کے علاوہ بین الاقوامی قوانین طے کرنا اور مقدمات کی سماعت کرنا اس کے فرائض میں شامل ہے۔

**سوال 16: کاریز سے کیا مراد ہے؟** **جواب:** کاریز سے مُراد زمین دوز وہ نالیاں ہیں جو پانی کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لے کر جاتی ہیں۔

**سوال 17: دوامی اور غیر دوامی نہروں میں کیا فرق ہے؟** **جواب:** دوامی نہریں سارا سال چلتی ہیں جبکہ غیر دوامی نہریں صرف موسم گرما میں چلتی ہیں۔

**سوال 18: تھرمل بجلی کیسے پیدا ہوتی ہے؟** **جواب:** تھرمل بجلی تیل، کوئلے اور قدرتی گیس کے ذریعے پیدا ہوتی ہے۔

**سوال 19: مردم شماری سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** کسی ملک کی کل آبادی، شہری اور دیہاتی آبادی کا تناسب، آبادی کی علاقائی تقسیم، شرح افزائش، تعلیمی قابلیت اور لوگوں کے پیشوں کے متعلق معلومات ہونا کامیاب منصوبہ بندی کے لیے ضروری ہے۔ آبادی کی ان معلومات کو حاصل کرنے کے عمل کو مردم شماری کہتے ہیں۔

**سوال 20: برصغیر پاک و ہند میں پہلی مردم شماری کب ہوئی؟** **جواب:** برصغیر پاک و ہند میں پہلی مردم شماری 1881ء میں ہوئی۔

**سوال 21: ثقافت کی تعریف کیجیے؟**

**جواب:** ایڈورڈ ٹائلر کے مطابق: "ثقافت کا تعلق ہر قسم کے علوم و فنون، عقائد و قوانین اور رسم و رواج سے ہوتا ہے"۔ کسی قوم کی شناخت اس کی ثقافت سے کی جاتی ہے۔ ایک قوم کی ثقافتی سرگرمیاں اس کو دوسری قوم سے ممتاز کرتی ہیں۔

**سوال 22: صنفی کردار سازی سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** صنفی کردار سازی سے مراد وہ معاشرتی عمل ہے جس میں مرد اور عورت کو مخصوص معاشرتی کردار نبھانے کا طریقہ سکھایا جاتا ہے۔ مثلاً، لڑکی کو گڑیا دینا، لڑکے کو بیٹ یا ہاکی دینا، لڑکی گھر کے کام کرے، لڑکا باہر کے کام کرے، وغیرہ۔ صنفی کردار سازی کے اس عمل میں لڑکوں اور لڑکیوں کو یکساں مواقع ملنا چاہییں۔

**سوال 23: پاکستان کی چند نمایاں خواتین کے نام اور اُن کی ملکی خدمات بیان کریں؟**

**جواب:** محترمہ فاطمہ جناح نے تحریک پاکستان کے دوران قائداعظمؒ کا بھرپور ساتھ دیا اور محترمہ بینظیر بھٹو پاکستان اور اسلامی دنیا کی پہلی خاتون وزیر اعظم تھیں۔ ارفع کریم پاکستان کی کم عمر ترین مائیکرو سافٹ سرٹیفائیڈ پروفیشنل ہے۔ پاکستان کی ملالہ یوسف زئی دنیا کی کم عمر ترین نوبل انعام یافتہ طالبہ ہے۔ پاکستان کی شہناز لغاری پہلی پائلٹ خاتون اور مریم مختار پاکستان کی پہلی شہید پائلٹ تھیں۔

**سوال 24: نکاح سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** قرآن پاک کے احکامات ہے مطابق نکاح ایک معاہدہ ہے جو بالغ اور سمجھ دار مرد اور عورت کے درمیان وجود میں آتا ہے۔ وہی دونوں اکٹھے زندگی گزارتے ہیں اور تمام ذمہ داریاں قبول کرتے ہیں۔ یہ ضروری ہے کہ نکاح کے معاہدے میں دونوں کو تسلیم کیا جائے اور اس معاہدے کو سرانجام دینے کے لیے دونوں کی رضامندی بھی ضروری ہے۔

**سوال 25: خلع اور طلاق سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** اسلامی تعلیمات کے مطابق خلع اور طلاق پسندیدہ اعمال نہیں ہیں۔ مجبوری کی حالت میں اسلام نے اجازت دی ہے کہ شادی شدہ مرد اپنی بیوی کو طلاق دے سکتا ہے یعنی اُس کو علیحدہ کر سکتا ہے۔ اسی طرح شادی شدہ عورت اپنے خاوند سے خلع لے سکتی ہے یعنی علیحدگی اختیار کر سکتی ہے۔

**سوال 26: ذوالفقار علی بھٹو کی کوئی دو لیبر اصلاحات مختصر لکھیے۔**

**جواب:** ذوالفقار علی بھٹو کی لیبر اصلاحات درج ذیل ہیں:

(i) ہر سال ایک تنخواہ کے برابر بونس دینے کا اعلان کیا گیا۔ (ii) ہر مزدور کو بڑھاپے میں پنشن، بیمہ اور گریجویٹی کے حقوق حاصل ہوں گے۔

**سوال 27: ذوالفقار علی بھٹو کے دورِ حکومت میں کی گئی زرعی اصلاحات کے کوئی سے دو نکات لکھیے۔**

**جواب:** ذوالفقار علی بھٹو کے دورِ حکومت میں کی گئی اصلاحات درج ذیل ہیں:

(i) زمین کی انفرادی حدِ ملکیت 150 ایکڑ نہری اور 300 بارانی مقرر کی گئی۔

(ii) تعلیمی اداروں یعنی کالجوں اور یونیورسٹیز وغیرہ کے علاوہ کوئی شخص مقررہ حد سے زائد زمین رکھنے کا حق دار نہ ہو گا۔

**سوال 28: نجکاری کے کوئی دو منفی اثرات بیان کیجیے۔**

**جواب:** نجکاری کے منفی اثرات درج ذیل ہیں:

(i) نجکاری سے بے روزگاری میں اضافہ ہوتا ہے۔ (ii) اس سے اشیاء کی قیمتوں میں اضافہ ہوتا ہے۔

**سوال 29: نیشنلائزیشن کے دو مثبت اثرات لکھیے۔**

**جواب:** نیشنلائزیشن کے دو مثبت اثرات درج ذیل ہیں:

(i) نیشنلائزیشن سے صنعتی ترقی کو فروغ حاصل ہوا اور اقتصادی استحکام پیدا ہوا۔ (ii) صنعتی ادارے حکومت کو پورے ٹیکس اور ڈیوٹی ادا کرنے لگے۔

**سوال 30: 1973ء کے آئین میں چودھویں ترمیم کیا ہے؟**

**جواب:** میاں نواز شریف کی حکومت نے 1973ء کے آئین میں چودھویں ترمیم کے ذریعے ارکانِ اسمبلی کے پارٹی تبدیل (فلور کراسنگ) کرنے پر پابندی لگا دی۔ اس ترمیم کے ذریعے منتخب رکنِ اسمبلی کو پابند کیا گیا کہ وہ صرف اپنے لیڈر ہی کو اعتماد کا ووٹ دے گا۔ نافرمانی کی صورت میں اُسے پارٹی سے خارج کر دیا جائے گا۔

**سوال 31: 1973ء کے آئین کے مطابق پاکستان کا پورا نام لکھیے۔**

**جواب:** 1973ء کے آئین کے مطابق پاکستان کا پورا نام "اسلامی جمہوریہ پاکستان (Islamic Republic of Pakistan)" ہے۔

**سوال 32: بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی کا قیام کب اور کہاں ہوا؟**

**جواب:** اسلامی قانون کے ہر پہلو پر تحقیق کرنے کے لیے 1981ء میں اسلام آباد میں بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی قائم کی گئی۔

**سوال 33: احترامِ رمضان آرڈی نینس کیا ہے؟**

**جواب:** جنرل ضیاء الحق کے دورِ حکومت میں احترامِ رمضان آرڈی نینس جاری کیا گیا جس کے تحت رمضان کا احترام نہ کرنے والے فرد کو تین ماہ قید اور 500 روپے جرمانہ کی سزا دی جا سکتی ہے۔

**سوال 34: نفاذِ اسلام کے لیے جنرل ضیاء الحق کے دو اقدامات لکھیے۔**

**جواب:** نفاذِ اسلام کے لیے جنرل ضیاء الحق کے اقدامات درج ذیل ہیں:

(i) نماز کا اہتمام کیا جائے گا۔ (ii) زکوٰۃ و عشر کا نظام قائم کیا گیا۔

**سوال 35: افغانستان کے جہاد پر چار لائنیں لکھیے۔**

**جواب:** جب 1979ء میں روس نے افغانستان میں اپنی فوجیں داخل کر دیں تو افغانستان کے عوام روس کے خلاف اُٹھ کھڑے ہوئے اور جہاد شروع کر دیا۔ حکومتِ پاکستان کی اخلاقی مدد کی بدولت مجاہدین نے ہر محاذ پر روسی افواج کو شکست دی۔ 1986ء تک روس بالکل مایوس اور بے بس ہو گیا اور جنیوا معاہدہ کرنے کے بعد 1989ء کو افغانستان سے فوجیں واپس بلا لیں۔ اس طرح جہادِ افغانستان ختم ہو گیا۔

**سوال 36: پاکستان نے ایٹمی دھماکے کب اور کہاں کیے؟**

**جواب:** بھارت کے ایٹمی دھماکوں کے جواب میں پاکستان نے 28 مئی 1998ء کو چاغی کے پہاڑوں میں سات ایٹمی دھماکے کر کے بھارت کا غرور خاک میں ملا دیا۔

**سوال 37: بھارت نے اپنا پہلا ایٹمی دھماکہ کب اور کہاں کیا؟**

**جواب:** بھارت نے اپنا پہلا ایٹمی دھماکہ 1974ء میں راجستھان کے صحرا میں کیا۔

**سوال 38: ضلعی حکومت کے دو فرائض تحریر کیجیے۔**

**جواب:** ضلعی حکومت کے فرائض درج ذیل ہیں:

(i) ضلعی حکومت ضلع کے قواعد و ضوابط بناتی ہے۔ (ii) ضلع کی حدود کے اندر وفاقی اور صوبائی قوانین پر عمل درآمد کرواتی ہے۔

**سوال 39: پاکستان کی پہلی خاتون گورنر سٹیٹ بنک کا نام لکھیے۔**

**جواب:** ڈاکٹر شمشاد اختر پاکستان سٹیٹ بنک کی پہلی خاتون گورنر بنیں۔

**سوال 40: پاکستان کی خارجہ پالیسی کے چار مقاصد تحریر کیجیے۔**

**جواب:** پاکستان کی خارجہ پالیسی کے مقاصد درج ذیل ہیں:

(i) علاقائی خود مختاری اور سالمیت کا تحفظ (ii) نظریاتی مقاصد (iii) اقتصادی ترقی (iv) ثقافتی ترقی

**سوال 41: پاکستان کے دو نظریاتی مقاصد لکھیے۔**

**جواب:** پاکستان کے نظریاتی مقاصد درج ذیل ہیں:

(i) نظریاتی سرحدوں کا تحفظ کرنا (ii) پاکستان کا اسلامی ممالک کے ساتھ بہتر تعلقات استوار کرنا

**سوال 42: نیپال کیوں مشہور ہے؟**

**جواب:** نیپال پہاڑی علاقے پر مشتمل ایک ملک ہے۔ اس کے دارالحکومت کا نام کھٹمنڈو ہے۔ اس ملک کی آمدن کا سب سے بڑا ذریعہ سیاحت ہے۔ دنیا کی سب سے بڑی پہاڑی چوٹی "ماؤنٹ ایورسٹ" نیپال ہی میں واقع ہے۔ بدھ مت اور ہندو مت یہاں کے بڑے مذاہب ہیں۔

**سوال 43: سارک ممالک میں شامل کوئی سے چار ممالک کے نام لکھئے۔**

**جواب:** سارک ممالک میں شامل ممالک کے نام درج ذیل ہیں:

پاکستان، بنگلہ دیش، بھارت، افغانستان

**سوال 44: بنگلہ دیش کا تعارف دو لائنوں میں لکھئے۔**

**جواب:** بنگلہ دیش پہلے پاکستان کا ہی حصہ تھا۔ یہ سارک تنظیم کا رکن ہے۔ اس میں سارک تنظیم کے سربراہوں کے کئی اجلاس ہو چکے ہیں۔ اس کا دارالحکومت ڈھاکہ ہے۔

**سوال 45: سری لنکا کا تعارف دو لائنوں میں بیان کیجیے۔**

**جواب:** سری لنکا ایک جزیرہ نما ملک ہے جو چاروں طرف سے سمندر میں گھرا ہوا ہے۔ یہ بھی سارک کا رکن ملک ہے۔ اس کا دارالحکومت کولمبو ہے۔ بڑا پیشہ ماہی گیری ہے۔ بدھ مت، ہندو مت، اسلام اور عیسائیت یہاں کے بڑے مذاہب ہیں۔ سنہالی اور تامل زبانیں بولی جاتی ہیں۔

**سوال 46: مالدیپ کا تعارف دو لائنوں میں تحریر کیجیے۔**

**جواب:** مالدیپ بحرِ ہند میں واقع قریباً 2000 جزائر پر مشتمل ایک ملک ہے۔ یہاں کے عوام کا اہم پیشہ ماہی گیری ہے۔ مالے اس کا دارالحکومت ہے۔ یہاں سے گھونگے اور سیپیاں اکٹھی کر کے دوسرے ممالک کو بھیجی جاتی ہیں۔

**سوال 47: کس واقعہ کو وجہ بنا کر امریکہ نے افغانستان پر حملہ کیا؟**

**جواب:** 9/11 کے واقعہ کو بنیاد بنا کر امریکہ نے افغانستان پر حملہ کر دیا تھا۔

**سوال 48: پریسلر ترمیم کیا تھی؟**

**جواب:** جنوری 1992ء میں پریسلر ترمیم کے خالق اور محرک لیری پریسلر نے امریکی بیرونی امداد کے قانون میں تبدیلی کروائی جس کے تحت پاکستان کی ہر قسم کی امداد روک لی گئی۔

**سوال 49: اقوام متحدہ کے قیام کے دو مقاصد بیان کیجیے۔**

**جواب:** اقوامِ متحدہ کے مقاصد درج ذیل ہیں:

(i) بین الاقوامی امن کا قیام (ii) انسانی مسائل کا حل

**سوال 50: بین الاقوامی عدالت انصاف کی دو ذمہ داریاں تحریر کیجیے۔**

**جواب:** بین الاقوامی عدالت انصاف کی ذمہ داریاں درج ذیل ہیں:

(i) ریاستوں کے مابین تنازعات کو حل کروانا (ii) مقدمات کی سماعت کرنا

**سوال 51: سلامتی کونسل کی کوئی سی دو ذمہ داریاں تحریر کیجیے۔**

**جواب:** سلامتی کونسل کی ذمہ داریاں درج ذیل ہیں:

(i) امن و امان کا قیام (ii) بین الاقوامی تنازعات کا حل

**سوال 52: بین الاقوامی عدالتِ انصاف کے ججوں کی کل تعداد کتنی ہے؟ اور ان کا چناؤ کون کرتا ہے؟**

**جواب:** بین الاقوامی عدالت انصاف کے ججوں کی تعداد 15 ہے۔ ان کا چناؤ جنرل اسمبلی اور سلامتی کونسل مل کر کرتی ہے۔

**سوال 53: "اقوام متحدہ تنظیم" کب اور کہاں قائم ہوئی؟**

**جواب:** اقوام متحدہ کا قیام 24 اکتوبر 1945ء کو امریکی شہر سان فرانسسکو میں عمل میں آیا۔

**سوال 54: دنیا میں قیامِ امن کے لیے پاکستان کے کردار پر دو نکات لکھئے۔**

**جواب:** دنیا میں قیامِ امن کے لیے پاکستان کا کردار درج ذیل ہے:

i. ستمبر 1965ء میں پاک بھارت جنگ ہوئی تو اقوامِ متحدہ کی مداخلت پر پاکستان نے جنگ بندی قبول کر لی۔

ii. دنیا میں دہشت گردی اور شدت پسندی کے خلاف پاکستان بہت مؤثر کردار ادا کر رہا ہے۔

**سوال 55: چوتھا پانچ سالہ منصوبہ کتنے عرصہ پر محیط ہے؟** **جواب:** چوتھا پانچ سالہ منصوبہ 75-1970ء پر محیط ہے۔

**سوال 56: گندھک کے دو استعمال بیان کیجیے۔**

**جواب:** گندھک ماچس کی صنعت، رنگ اور پینٹ میں استعمال ہوتی ہے۔

**سوال 57: کوئلہ کہاں پایا جاتا ہے؟ اس کے چار ذخائر کے نام لکھئے۔**

**جواب:** اس وقت پاکستان میں صوبہ پنجاب میں کوہستان نمک کے علاقے میں زیادہ تر ڈنڈوت، بڈھ اور مکڑوال کے مقامات سے کوئلہ نکالا جاتا ہے۔ صوبہ سندھ میں کوئلہ کی کانیں تھر، جمپیر، سارنگ اور لاکھڑا میں واقع ہیں۔ صوبہ خیبر پختونخواہ میں صرف ہنگو میں کوئلہ کے ذخائر ہیں جبکہ صوبہ بلوچستان میں خوست، ڈیگاری، مچھ بولان اور ہرنائی میں کوئلہ کی کان کنی ہو رہی ہے۔

**سوال 58: چونے کے پتھر کا استعمال تحریر کیجیے۔**

**جواب:** چونے کا پتھر ایک نہایت کارآمد معدن ہے۔ یہ شیشہ سازی، صابن سازی، کاغذ سازی، سیمنٹ سازی، فولاد سازی، بلیچنگ پاؤڈر کی تیاری، رنگ سازی، کھانے والے پان، لائم اور سوڈا ایش کی صنعت میں استعمال ہوتا ہے۔

**سوال 59: کوئلہ کے دو استعمال تحریر کیجیے۔**

**جواب:** کوئلہ کے دو استعمال درج ذیل ہیں:

(i) کوئلہ سے تھرمل بجلی پیدا کی جاتی ہے۔ (ii) کوئلہ اینٹیں پکانے کے کام آتا ہے۔

**سوال 60: کوئی سی چار رابطہ نہروں کے نام لکھئے۔**

**جواب:** چار رابطہ نہروں کے نام درج ذیل ہیں:

(i) رسول قادر آباد (ii) قادر آباد بلو کی (iii) بلو کی سلیمانکی (iv) چشمہ جہلم

**سوال 61: سندھ طاس معاہدہ کیا ہے؟**

**جواب:** سندھ طاس کا معاہدہ دریائی پانی کا معاہدہ ہے جو پاکستان اور بھارت کے درمیان 1960ء میں عالمی بینک کے تعاون سے ہوا۔ اس کی رُو سے تین دریا ہندوستان اور تین دریا پاکستان کے حصے میں آئے۔

**سوال 62: فصلِ ربیع کب کاشت کی جاتی ہے؟**

**جواب:** فصلِ ربیع اکتوبر میں کاشت کی جاتی ہے۔

**سوال 63: ربیع کی کوئی سی چار فصلوں کے نام لکھئے۔**

**جواب:** ربیع کی فصلوں کے نام یہ ہیں، تیل دار اجناس، گندم، جَو اور چنے۔

**سوال 64: فصلِ خریف کی چار فصلوں کے نام لکھئے۔**

**جواب:** فصلِ خریف کی چار فصلوں کے نام درج ذیل ہیں:

(i) گنا (ii) دھان (iii) مکئی (iv) کپاس

**سوال 65: مویشی پالنے کے دو فائدے لکھئے۔**

**جواب:** مویشی پالنے کے دو فائدے درج ذیل ہیں:

(i) بیل زمین میں ہل چلانے کے کام آتے ہیں۔ (ii) پالتو مویشی دودھ، مکھن، گھی اور گوشت حاصل کرنے کا اہم ذریعہ ہیں۔

**سوال 66: چار گھریلو صنعتوں کے نام لکھئے۔**

**جواب:** چار گھریلو صنعتوں کے نام درج ذیل ہیں:

(i) چرخے سے کاتنے کا کام (ii) مٹی کے برتن بنانا (iii) مٹی کے کھلونے بنانے کا کام (iv) کھیلوں کا سامان بنانا

**سوال 67: گھریلو صنعت سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** وہ کام جو گھروں یا چھوٹے پیمانے پر سرانجام دیا جائے گھریلو صنعت کہلاتا ہے مثلاً پتھر کا کام وغیرہ۔

**سوال 68: تجارت کا توازن کسے کہتے ہیں؟**

**جواب:** کسی ملک کی برآمدات اور درآمدات کی مالیت میں مقررہ وقت کے دوران فرق کو تجارت کا توازن کہتے ہیں۔

**سوال 69: پاکستان کی چار اہم برآمدات کے نام لکھئے۔**

**جواب:** پاکستان کی اہم برآمدات یہ ہیں: (i) چاول (ii) کپاس (iii) کھیلوں کا سامان (iv) چمڑا اور اس کا سامان

**سوال 70: پاکستان کی چار درآمدات کے نام لکھئے۔**

**جواب:** پاکستان کی چار درآمدات کے نام درج ذیل ہیں: (i) پٹرولیم (ii) کیمیائی کھاد (iii) کھانے کا تیل (iv) لوہا اور فولاد

**سوال 71: پاکستان چمڑے سے تیار شدہ سامان کن ممالک کو برآمد کرتا ہے؟**

**جواب:** پاکستان چمڑے سے تیار شدہ سامان زیادہ تر جاپان، جرمنی، فرانس، برطانیہ، امریکہ، اٹلی، روس، سپین، چین اور مشرق وسطیٰ کے ممالک کو برآمد کرتا ہے۔

**سوال 72: پاکستان کی دو اہم بندرگاہوں کے نام لکھئے۔**

**جواب:** پاکستان کی دو بندرگاہوں کے نام درج ذیل ہیں: (i) کراچی بندرگاہ (ii) گوادر بندرگاہ

**سوال 73: آبادی کی گنجائنیت سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** آبادی کی گنجائنیت سے مراد ہے کہ ایک مربع کلومیٹر کے رقبے میں اوسطاً کتنے افراد رہتے ہیں۔

**سوال 74: پریپ اور پرائمری ایجوکیشن سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** پریپ سے مراد پہلی جماعت سے پہلے کی تعلیم ہے۔ پرائمری تعلیم سے مراد اوّل سے پنجم جماعت تک کی تعلیم ہے۔

**سوال 75: اعلیٰ ثانوی تعلیم سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** گیارہویں اور بارہویں جماعت کی تعلیم کو اعلیٰ ثانوی تعلیم کہتے ہیں۔

**سوال 76: سیکنڈری ایجوکیشن کیا ہے؟**

**جواب:** پاکستان میں سیکنڈری ایجوکیشن نویں اور دسویں جماعت کی تعلیم ہے۔

**سوال 77: پاکستان کے دو تعلیمی مسائل تحریر کیجیے۔**

**جواب:** پاکستان کے دو اہم تعلیمی مسائل درج ذیل ہیں:

i. غریب والدین معاشی بدحالی کی بنا پر اپنے بچوں کو سکول بھیجنے سے قاصر ہیں۔

ii. افراطِ آبادی سے تعلیمی اداروں کی کمی ہو رہی ہے اور طلبہ کو تعلیم حاصل کرنے کے مناسب مواقع میسر نہیں ہیں۔

**سوال 78: پاکستان میں چار مذہبی تہواروں کے نام لکھئے۔**

**جواب:** پاکستان کے چار مذہبی تہوار درج ذیل ہیں: (i) عید الفطر (ii) عید الاضحیٰ (iii) شبِ معراج (iv) شبِ برات

**سوال 79: پاکستان کی کوئی سی چار تاریخی عمارتوں کے نام تحریر کیجیے۔**

**جواب:** پاکستان کی چار تاریخی عمارتوں کے نام درج ذیل ہیں: (i) بادشاہی مسجد (ii) شاہی قلعہ (iii) مسجد وزیر خان (iv) عجائب گھر

**سوال 80: ہماری معاشرتی اقدار کیا ہیں؟**

**جواب:** مساوات، بھائی چارہ، معاشرتی عدل وانصاف، سچائی، بزرگوں کا احترام اور چھوٹوں سے شفقت یہ ہماری معاشرتی اقدار ہیں۔

**سوال 81: پنجابی زبان کے چار صوفی شعراء کے نام لکھئے۔**

**جواب:** پنجابی زبان کے چار صوفی شعراء کے نام درج ذیل ہیں:

(i) سلطان باہو رحمۃ اللہ علیہ (ii) بابا بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ (iii) بابا فرید شکر گنج رحمۃ اللہ علیہ (iv) وارث شاہ

**سوال82: پشتو زبان کے دو مشہور شعراء کے نام لکھیے۔**

**جواب:** پشتو زبان کے دو مشہور شعراء کے نام درج ذیل ہیں: (i) رحمان بابا (ii) خوشحال خاں خٹک

**سوال83: بلوچی زبان کے دو اہم لہجوں کے نام لکھیے۔**

**جواب:** بلوچی زبان کے دو اہم لہجوں کے نام درج ذیل ہیں: (i) سلیمانی (ii) مکرانی

**سوال84: اُردو کے فروغ کے لیے کونسی یونیورسٹی قائم کی گئی؟**

**جواب:** اُردو یونیورسٹی کراچی اُردو کے فروغ کے لیے قائم کی گئی۔

**سوال85: پاکستان میں بولی جانے والی کوئی سی چار زبانوں کے نام لکھیے۔**

**جواب:** پاکستان میں بولی جانے والی چار زبانوں کے نام درج ذیل ہیں:

(i) اُردو (ii) پنجابی (iii) سندھی (iv) بلوچی (v) پشتو

**سوال86: پشتو زبان میں نظم کا پہلا شاعر کسے سمجھا جاتا ہے؟** **جواب:** پشتو زبان میں پہلا شاعر امیر کروڑ کو سمجھا جاتا ہے۔

**سوال87: اُردو کے چار شعراء کے نام لکھیے۔**

**جواب:** اُردو زبان کے چار شعراء کے نام درج ذیل ہیں:

(i) مرزا محمد رفیع سودا (ii) میر تقی میر (iii) مرزا غالب (iv) خواجہ میر درد

**سوال88: سائبر کرائم سے کیا مراد ہے؟**

**جواب:** موبائل، کمپیوٹر یا انٹرنیٹ کے ذریعے کیے جانے والے جرائم سائبر کرائمز میں شمار کیے جاتے ہیں۔

**سوال89: پاکستان کی دو بہادر خواتین پائلٹوں کے نام لکھیے۔**

**جواب:** پاکستان کی دو بہادر خواتین پائلٹوں کے نام درج ذیل ہیں: (i) شہناز لغاری (ii) مریم مختیار

**سوال90: ارفع کریم کون تھی؟** **جواب:** ارفع کریم پاکستان کی کم عمر ترین مائیکروسافٹ ویئر سرٹیفائیڈ تھی۔

**سوال91: تحفظِ نسواں ایکٹ 2016ء کے ذریعے خواتین کو کون سے جرائم سے جامع تحفظ دیا گیا ہے؟**

**جواب:** تحفظِ نسواں ایکٹ 2016ء کے ذریعے خواتین کو مندرجہ ذیل جرائم سے جامع تحفظ دیا گیا ہے:

(i) گھریلو تشدد (ii) جذباتی اور نفسیاتی بد سلوکی (iii) معاشی عدم مساوات (iv) ہراساں کرنا (v) سائبر کرائمز

☆☆☆☆☆

## کثیر الانتخابی سوالات کے جوابات

**باب نمبر6: تاریخ پاکستان- II**

| سوال نمبر | | جواب | سوال نمبر | | جواب | سوال نمبر | | جواب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1۔ | (b) | ذوالفقار علی بھٹو | 2۔ | (d) | 28 مئی | 3۔ | (d) | 1884ء |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 4۔ | (a) | اڑھائی فیصد | 5۔ | (a) | خواتین | 6۔ | (b) | 342 |
| 7۔ | (c) | 1998ء | 8۔ | (d) | آٹھواں | 9۔ | (a) | 1998ء |
| فیصل آباد بورڈ کے سابقہ پیپرز سے ماخوذ اضافی سوالات | | | | | | | | |
| 1۔ | (a) | 60 | 2۔ | (a) | یکم رمضان | 3۔ | (b) | 10% |
| 4۔ | (a) | 1981ء | 5۔ | (c) | محمد خان جونیجو | | | |

☆☆☆☆☆

## باب نمبر7: پاکستان کے خارجہ تعلقات

| سوال نمبر | جواب | | سوال نمبر | جواب | | سوال نمبر | جواب | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1۔ | (b) | 1948ء میں | 2۔ | (c) | روس | 3۔ | (a) | جنرل اسمبلی |
| 4۔ | (b) | 1949ء | 5۔ | (c) | 54 | 6۔ | (a) | رباط |
| 7۔ | (c) | اقوام متحدہ | 8۔ | (b) | 1972ء | 9۔ | (b) | 1976ء |
| 10۔ | (a) | پاکستان | 11۔ | (a) | 2001ء | | | |
| فیصل آباد بورڈ کے سابقہ پیپرز سے ماخوذ اضافی سوالات | | | | | | | | |
| 1۔ | (c) | پاکستان کی نظریاتی اساس کا تحفظ | 2۔ | (d) | 900 کلومیٹر | 3۔ | (b) | دوشنبے |
| 4۔ | (a) | 15 | 5۔ | (a) | بھارت | | | |

☆☆☆☆☆

## باب نمبر8: معاشی ترقی

| سوال نمبر | جواب | | سوال نمبر | جواب | | سوال نمبر | جواب | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1۔ | (d) | اشیاء وخدمات کی پیداوار میں اضافہ | 2۔ | (c) | 1952ء میں | 3۔ | (b) | ترقی پذیر |
| 4۔ | (b) | 1955ء | 5۔ | (b) | لاہور | 6۔ | (d) | ملائیشیا |
| 7۔ | (c) | تربیلا ڈیم | 8۔ | (c) | 1960ء | 9۔ | (c) | زراعت |
| 10۔ | (b) | جنرل محمد ایوب خاں | | | | | | |

| فیصل آباد بورڈ کے سابقہ پیپرز سے ماخوذ اضافی سوالات | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1۔ | (b) | 1947-1950ء | 2۔ | (b) | 1952ء | 3۔ | (c) | ہنگو |
| 4۔ | (a) | عمل تبخیر | 5۔ | (a) | صوبہ بلوچستان | 6۔ | (c) | 18860 |
| 7۔ | (a) | دریائے جہلم | 8۔ | (d) | 37104 ملین ڈالر | | | |

☆☆☆☆☆

## باب نمبر 9: آبادی، معاشرہ اور پاکستان کی ثقافت

| سوال نمبر | | جواب | سوال نمبر | | جواب | سوال نمبر | | جواب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1۔ | (d) | 132.3 ملین | 2۔ | (d) | 2 سال | 3۔ | (d) | 60 فیصد |
| 4۔ | (b) | 10 | 5۔ | (b) | سلطان محمد قلی قطب شاہ | 6۔ | (b) | 60 سال |
| 7۔ | (a) | براہوی | 8۔ | (b) | 1951ء | | | |
| **فیصل آباد بورڈ کے سابقہ پیپرز سے ماخوذ اضافی سوالات** | | | | | | | | |
| 1۔ | (b) | 18 کروڑ 7 لاکھ | 2۔ | (c) | 3.25 کروڑ | 3۔ | (b) | 10 سال |
| 4۔ | (b) | 51 سال | 5۔ | (c) | 1985ء | 6۔ | (c) | 1099 |
| 7۔ | (b) | لاہور | 8۔ | (b) | سندھ | 9۔ | (b) | پولو |
| 10۔ | (a) | دہلی | 11۔ | (d) | سندھی | | | |

☆☆☆☆☆

## باب نمبر 10: تحفظ حقوق نسواں

| سوال نمبر | | جواب | سوال نمبر | | جواب | سوال نمبر | | جواب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1۔ | (c) | کڑا | 2۔ | (c) | 90 | 3۔ | (c) | 1043 |
| 4۔ | (b) | 24 فروری 2016ء | 5۔ | (c) | موبائل اور کمپیوٹر کے ذریعے کیے جانے والے جرائم | | | |

☆☆☆☆☆

## جامع تیاری کے لیے اضافی کثیر الانتخابی سوالات

| سوال نمبر | جواب | | سوال نمبر | جواب | | سوال نمبر | جواب | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1۔ | (b) | صدر | 2۔ | (c) | 10 فروری 1972ء | 3۔ | (c) | 1979ء میں |
| 4۔ | (d) | میاں نواز شریف | 5۔ | (c) | 11 سال | 6۔ | (a) | اُردو |
| 7۔ | (b) | 1974ء | 8۔ | (b) | 1971ء | 9۔ | (b) | 16 |
| 10۔ | (a) | 2.5% | 11۔ | (b) | 2 جنوری 1972ء | 12۔ | (d) | ساتواں |
| 13۔ | (c) | بے نظیر بھٹو | 14۔ | (a) | یکم جنوری 1974ء | 15۔ | (a) | 104 |
| 16۔ | (d) | 446 | 17۔ | (b) | 1993ء | 18۔ | (b) | 1976ء |
| 19۔ | (b) | 1949ء | 20۔ | (a) | اسلحہ | 21۔ | (b) | ڈھاکہ |
| 22۔ | (b) | 5 | 23۔ | (c) | 6 | 24۔ | (c) | 1960ء |
| 25۔ | (c) | ذونگا | 26۔ | (c) | نیپال میں | 27۔ | (a) | جاپان کو |
| 28۔ | (c) | 1965-70ء | 29۔ | (d) | بلوچستان | 30۔ | (b) | 590 کلو میٹر |
| 31۔ | (c) | بلوچستان | 32۔ | (b) | چین | 33۔ | (d) | سیالکوٹ |
| 34۔ | (b) | 1950-1960ء | 35۔ | (c) | کراچی | 36۔ | (b) | چھٹا |
| 37۔ | (d) | ماجھی | 38۔ | (a) | بلوچستان | 39۔ | (c) | 3 |
| 40۔ | (a) | پرائمری تعلیم | 41۔ | (b) | گوشت | 42۔ | (c) | 1881ء میں |
| 43۔ | (a) | 1951ء میں | 44۔ | (d) | پشتو کے | 45۔ | (b) | کراچی |
| 46۔ | (b) | 1857ء | 47۔ | (c) | خاندان | 48۔ | (d) | پنجاب |
| 49۔ | (d) | سیف اللہ | 50۔ | (d) | یہ تمام | 51۔ | (a) | زراعت |
| 52۔ | (c) | 33% | 53۔ | (a) | محترمہ فاطمہ جناح | 54۔ | (c) | بے نظیر بھٹو |
| 55۔ | (a) | شہناز لغاری | 56۔ | (c) | خلع | 57۔ | (b) | ارفع کریم |
| 58۔ | (c) | ملالہ یوسفزئی | | | | | | |

☆☆☆☆☆

# ماڈل پیپر 1 مطالعہ پاکستان دہم

(حصہ معروضی) کل نمبر: 10 وقت: 15 منٹ

| سوال نمبر | |
|---|---|
| سوال نمبر 1 | ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات A، B، C اور D دیے گئے ہیں۔ جوابی کاپی پر ہر سوال کے سامنے دیے گئے دائروں میں درست جواب کے مطابق متعلقہ دائرہ کو مار کر یا پین سے بھر دیجیے۔ ایک سے زیادہ دائروں کو پُر کرنے یا کاٹ کر پُر کرنے کی صورت میں مذکورہ جواب غلط تصور ہوگا۔ سوالیہ پرچہ جات پر ہرگز سوالات حل نہ کریں۔ |

| سوال نمبر | سوالات | A | B | C | D |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | عالمی بینک کے تعاون سے پاکستان اور بھارت کے مابین سندھ طاس معاہدہ طے پایا: | 1950ء | 1958ء | **1960ء** | 1962ء |
| 2 | پاکستان میں پانچ سالہ منصوبہ بندی کا آغاز ہوا: | 1950ء | **1955ء** | 1958ء | 1960ء |
| 3 | 1979ء میں کس ملک نے افغانستان میں اپنی فوجیں داخل کیں؟ | امریکہ | برطانیہ | **روس** | فرانس |
| 4 | اعلیٰ ثانوی تعلیم کا کورس ہوتا ہے: | 5سال | 4سال | 3سال | **2سال** |
| 5 | امریکہ کے شہر نیویارک میں ورلڈ ٹریڈ سنٹر (9/11) کا واقعہ پیش آیا: | **2001ء** | 2003ء | 2005ء | 2007ء |
| 6 | 1958ء میں کس نے پاکستان کا اقتدار سنبھالا؟ | جنرل سکندر مرزا | **جنرل محمد ایوب خان** | جنرل یحییٰ خان | جنرل ضیاء الحق |
| 7 | جنرل ضیاء الحق نے قریباً سال ملک پر حکومت کی: | 9سال | 10سال | **11سال** | 12سال |
| 8 | پاکستان کی قومی اسمبلی میں اقلیتوں کے لئے نشستیں مخصوص ہیں: | 8 | **10** | 12 | 14 |
| 9 | 1973ء کے آئین کے مطابق پاکستان کی قومی زبان ہوگی: | **اُردو** | انگریزی | پنجابی | سندھی |
| 10 | عوامی جمہوریہ چین کا قیام عمل میں آیا: | 1947ء | **1949ء** | 1951ء | 1953ء |

(حصّہ انشائیہ) کل نمبر: 40 وقت: 1:45 گھنٹہ

(حصّہ اوّل)

2۔ کوئی سے 6 سوالات کے مختصر جوابات لکھئے: 12

(i) ذوالفقار علی بھٹو کی کوئی دو لیبر اصلاحات مختصر لکھئے۔

(ii) نیشنلائزیشن کے صنعت پر کوئی دو مثبت اثرات بیان کیجئے۔

(iii) نجکاری کے کوئی دو منفی اثرات بیان کیجئے۔

(iv) صدر غلام اسحاق خان نے کن الزامات کے تحت بے نظیر بھٹو کی حکومت کو برطرف کیا؟

(v) یونین کونسل کے دو فرائض تحریر کیجئے۔

(vi) سارک ممالک میں شامل کوئی سے چار ارکان کے نام تحریر کیجئے۔

(vii) ورلڈ ٹریڈ سنٹر کا واقعہ کب اور کہاں رونما ہوا؟

(viii) "ڈیورنڈ لائن" سے کیا مراد ہے؟

(ix) بھوٹان کا تعارف صرف تین لائنوں میں بیان کیجئے۔

3۔ کوئی سے 6 سوالات کے مختصر جوابات لکھئے: 12

(i) پاکستان کھیلوں کا سامان کن ممالک کو برآمد کرتا ہے؟

(ii) تانبے کا استعمال بیان کیجئے۔

(iii) پاکستان میں قدرتی گیس کب اور کہاں دریافت ہوئی؟

(iv) OGDCL سے کیا مراد ہے؟

(v) ربیع کی کوئی سی چار فصلوں کے نام لکھئے۔

(vi) افراط آبادی سے کون سے مسائل پیدا ہوتے ہیں؟ (کوئی دو)

(vii) پاکستان کے اہم کھیل کون سے ہیں؟ (کوئی چار)

(viii) پنجابی زبان کے دو اہم قصوں کے نام تحریر کیجئے۔

(ix) اردو زبان کے دو مشہور شعراء کے نام تحریر کیجئے۔

(حصّہ دوم) مندرجہ ذیل سوالات میں سے کوئی سے دو کے جوابات لکھئے۔ ہر سوال کے 08 نمبر ہیں۔

4۔ آئین 1973ء کے اہم پہلو بیان کیجئے۔ 08

5۔ پاکستان میں غیر مسلم اقلیتوں کے کردار کی وضاحت کیجئے۔ 08

6۔ (الف) پاکستان کی خارجہ پالیسی کے مقاصد بیان کیجئے۔ (کوئی دو) (ب) پاکستان میں غربت کے خاتمے کے لئے کوئی سے چار اقدامات تجویز کیجئے۔ 04, 04

# ماڈل پیپر 2 مطالعہ پاکستان دھم

(حصّہ معروضی) کل نمبر:10 وقت:15منٹ

| سوال نمبر | |
|---|---|
| 1 | ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات A،B،C اور D دیے گئے ہیں۔ جوابی کاپی پر ہر سوال کے سامنے دیے گئے دائروں میں درست جواب کے مطابق متعلقہ دائرہ کو مار کر یا پین سے بھر دیجئے۔ ایک سے زیادہ دائروں کو پُر کرنے یا کاٹ کر پُر کرنے کی صورت میں مذکورہ جواب غلط تصور ہو گا۔ سوالیہ پرچہ جات پر ہر گز سوالات حل نہ کریں۔ |

| سوال نمبر | سوالات | A | B | C | D |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | رابطہ نہروں کی کل لمبائی ہے: | 490کلو میٹر | **590کلو میٹر** | 690کلو میٹر | 790کلو میٹر |
| 2 | 1998ء کی مردم شماری کے مطابق پاکستان کی آبادی تھی: | 42.8ملین | 65.3 ملین | 84.2ملین | **132.2 ملین** |
| 3 | بھوٹان کی سرکاری زبان ہے: | اردو | انگلش | **ذونگا** | پشتو |
| 4 | پاکستان کھانے کا تیل امریکہ اور سری لنکا کے علاوہ درآمد کرتا ہے: | ایران | سعودی عرب | ہانگ کانگ | **ملائیشیا** |
| 5 | بھارت نے پہلا ایٹمی دھماکہ کیا: | 1965ء | **1974ء** | 1980ء | 1985ء |
| 6 | پاکستان نے کراچی میں پہلا ایٹمی بجلی گھر قائم کیا: | 1980ء | 1990ء | **1992ء** | 1995ء |
| 7 | پاکستان میں قدرتی گیس 1952ء میں دریافت ہوئی: | پنجاب | سندھ | **بلوچستان** | خیبر پختونخوا |
| 8 | افغانستان نے پاکستان کو تسلیم کیا: | 1947ء | **1948ء** | 1950ء | 1960ء |
| 9 | پاکستانی لوگوں کی مرغوب غذاء ہے: | چاول | **گوشت** | سبزیاں | دالیں |
| 10 | شاہراہ ریشم کی لمبائی ہے: | 1000 کلو میٹر | **900 کلو میٹر** | 1500 کلو میٹر | 1200 کلو میٹر |

(حصّہ انشائیہ) کل نمبر:40 وقت:1:45 گھنٹہ

(حصّہ اوّل)

2۔ کوئی سے 6 سوالات کے مختصر جوابات لکھئے: 12

(i) یونین کونسل کے دو فرائض تحریر کیجئے۔
(ii) حبیب بنک اور یوبی ایل کی نجکاری کتنے روپوں میں کی گئی؟
(iii) مقامی حکومت سے کیا مراد ہے؟
(iv) ذوالفقار علی بھٹو کے دورِ حکومت میں کی گئی زرعی اصلاحات کے کوئی سے دو نکات لکھئے۔
(v) ورلڈ ٹریڈ سنٹر کا واقعہ کب اور کہاں رونما ہوا؟
(vi) معاشی و معاشرتی کونسل کونسے فرائض سرانجام دیتی ہے؟
(vii) نیپال کا تعارف دو جملوں میں لکھئے۔
(viii) سلامتی کونسل کی کوئی سی دو ذمہ داریاں تحریر کیجئے۔
(ix) پاکستان اور بھارت کے درمیان ہونے والے کوئی سے دو معاہدوں کے نام لکھئے۔

3۔ کوئی سے 6 سوالات کے مختصر جوابات لکھئے: 12

(i) فصل خریف کی دو اہم فصلوں کے نام تحریر کیجئے۔
(ii) رائس ٹریڈنگ کارپوریشن کیا کام کرتی ہے؟
(iii) پاکستان کے زرعی شعبہ کے چار مسائل بیان کیجئے۔
(iv) گندھک کے دو استعمال بیان کیجئے۔
(v) پاکستان کی کوئی دو درآمدات لکھئے۔
(vi) پنجابی زبان کے دو اہم قصوں کے نام لکھئے۔
(vii) پاکستان کے دو تعلیمی مسائل تحریر کیجئے۔
(viii) پاکستان کے دو رسم و رواج لکھئے۔
(ix) کشمیری زبان کے دو شعراء کے نام لکھئے۔

(حصّہ دوم)

مندرجہ ذیل سوالات میں سے کوئی سے دو کے جوابات لکھئے۔ ہر سوال کے 08 نمبر ہیں۔

4۔ میاں نواز شریف کے ادوارِ حکومت کے اہم واقعات بیان کیجئے۔ 08

5۔ پاکستانی معاشرے اور ثقافت کی نمایاں خصوصیات بیان کیجئے۔ 08

6۔ نوٹ لکھئے: (الف) پاکستان اور افغانستان کے تعلقات کا جائزہ لیجئے۔ (ب) پاکستان کی چار اہم معدنیات 04, 04

☆☆☆☆☆

# فیصل آباد بورڈ سالانہ امتحان 2019ء گروپ پہلا

(حصہ معروضی) کل نمبر: 10 وقت: 15 منٹ

| | |
|---|---|
| سوال نمبر 1 | ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات A، B، C اور D دیے گئے ہیں۔ جوابی کاپی پر ہر سوال کے سامنے دیے گئے دائروں میں سے متعلقہ دائرہ کو مارکر یا پین سے بھر دیجیے۔ ایک سے زیادہ دائروں کو پُر کرنے یا کاٹ کر پُر کرنے کی صورت میں مذکورہ جواب غلط تصور ہو گا۔ |

| نمبر شمار | سوالات / Questions | A | B | C | D |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | پاکستان کی پہلی خاتون پائلٹ تھی: | بے نظیر بھٹو | ارفع کریم | مریم مختیار | شہناز لغاری |
| 2 | تحفظِ نسواں ایکٹ 2016ء کے مطابق متاثرہ خواتین کی مدد کے لیے یونیورسل ٹال فری نمبر ہے: | 1040 | 1041 | 1042 | 1043 |
| 3 | اُردو ترکی زبان کا لفظ ہے جس کے معنی ہیں: | نیزہ | تلوار | تیر | لشکر |
| 4 | پولیو کے خاتمہ کے لیے مہم شروع کی گئی: | 1980ء | 1982ء | 1983ء | 1985ء |
| 5 | پاکستان میں پن بجلی کی پیداوار کا سب سے بڑا منصوبہ ہے: | غازی بروتھا پروجیکٹ | منگلا ڈیم | تربیلا ڈیم | وارسک ڈیم |
| 6 | پہلی خشک گودی 1973ء میں تعمیر کی گئی: | کراچی | لاہور | سیالکوٹ | پشاور |
| 7 | پاکستان اور یورپی یونین کے تعلقات قائم ہوئے: | 1966ء | 1976ء | 1986ء | 1996ء |
| 8 | اقوامِ متحدہ کا سب سے بڑا ادارہ ہے: | جنرل اسمبلی | سلامتی کونسل | تولیتی کونسل | عالمی عدالت انصاف |
| 9 | بینظیر بھٹو کی حکومت نے 1993ء میں ______ پانچ سالہ منصوبے کا آغاز کیا۔ | پانچویں | چھٹے | ساتویں | آٹھویں |
| 10 | جنوبی ایشیاء میں وائسرائے لارڈ رپن نے ایک ایکٹ کے ذریعے مقامی حکومتوں کا نظام نافذ کیا: | 1854ء | 1864ء | 1874ء | 1884ء |

(حصّہ انشائیہ) کل نمبر: 40 وقت: 1:45 گھنٹہ

**(حصّہ اول)**

**2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات لکھئے:**

(i) یونین کونسل کے دو فرائض تحریر کیجیے۔

(ii) پرویز مشرف کی نجکاری کے دو مثبت اثرات لکھئے۔

(iii) 1973ء کے آئین سے 58-2-B شق کو کس نے ختم کیا؟ اس شق کا استعمال کیا تھا؟

(iv) ادارہ پلیسمنٹ بیورو کس حکومت نے کس مقصد کے لیے قائم کیا؟

(v) جنیوا معاہدہ کا تعارف پیش کیجیے۔

(vi) بھوٹان کا تعارف تین لائنوں میں بیان کیجیے۔

(vii) اقوامِ متحدہ کی معاشی و معاشرتی کونسل کون کون سے فرائض سرانجام دیتی ہے؟

(viii) بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی کا قیام کب اور کہاں ہوا؟

(ix) براؤن ترمیم کب ہوئی اور پاکستان کو اس کا کیا فائدہ ہوا؟

**3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات لکھئے:**

(i) ربیع کی کوئی سی دو فصلوں کے نام تحریر کیجیے۔

(ii) پاکستان سوتی کپڑا کن ممالک کو برآمد کرتا ہے؟ (کوئی چار)

(iii) توازن تجارت سے کیا مراد ہے؟

(iv) پاکستان میں معدنی وسائل کی ترقی کے لیے کب اور کس ادارے کا قیام عمل میں آیا؟

(v) پاکستان کے اہم کھیل کون سے ہیں؟

(vi) تعلیمی مسائل کے حل کے لیے حکومتی سطح پر کیے جانے والے چار اقدامات تحریر کیجیے۔

(vii) اُردو زبان کے چار شعراء کے نام لکھئے۔

(viii) مسلمانوں کے چار مذہبی تہواروں کے نام تحریر کیجیے۔

(ix) معاشرے میں خواتین پر تشدد کی چند مثالیں دیجیے۔

**حصّہ دوئم،** کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے 08 نمبر ہیں۔

4۔ 1973ء کے آئین کے اہم نکات تحریر کیجیے۔ 08

5۔ پاکستان کی خارجہ پالیسی کے مقاصد بیان کیجیے۔ 08

6۔ نوٹ تحریر کیجیے: پاکستان میں غربت کے اسباب اور غربت میں کمی کے لیے اقدامات ، سرائیکی زبان 04, 04

☆☆☆☆☆

# فیصل آباد بورڈ سالانہ امتحان 2019ء گروپ دوسرا

(حصّہ معروضی) کل نمبر:10 وقت:15منٹ

| سوال نمبر 1 | ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات A، B، C اور D دیے گئے ہیں۔ جوابی کاپی پر ہر سوال کے سامنے دیے گئے دائروں میں سے متعلقہ دائرہ کو مارکر یا پین سے بھر دیجئے۔ ایک سے زیادہ دائروں کو پُر کرنے یا کاٹ کر پُر کرنے کی صورت میں مذکورہ جواب غلط تصور ہو گا۔ |
|---|---|

| نمبر شمار | Questions / سوالات | A | B | C | D |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | پنجاب میں تحفظِ نسواں ایکٹ منظور کیا گیا: | 5مارچ 2016ء | 24فروری 2016ء | 10اپریل 2016ء | 16جون 2016ء |
| 2 | متاثرہ خواتین کی مدد کے لیے یونیورسل ٹال فری نمبر ہے: | 1040 | 1041 | 1043 | 1042 |
| 3 | پاکستان کی قومی اسمبلی میں اقلیتوں کے لیے نشستیں مخصوص ہیں: | 8 | 10 | 12 | 14 |
| 4 | 1998ء کی مردم شماری کے مطابق پاکستان کی آبادی تھی: | 152.350 million | 165.200 million | 132.350 million | 142.310 million |
| 5 | پاکستان کھانے کا تیل امریکہ اور سری لنکا کے علاوہ درآمد کرتا ہے: | ایران | سعودی عرب | ہانگ کانگ | ملائیشیا |
| 6 | پاکستان میں پانچ سالہ ترقیاتی منصوبہ بندی کا آغاز ہوا: | 1950ء | 1995ء | 1958ء | 1960ء |
| 7 | اسلامی کانفرنس کی تنظیم کا پہلا اجلاس 1969ء میں کس شہر میں منعقد ہوا؟ | رباط | جدہ | کراچی | تہران |
| 8 | عوامی جمہوریہ چین کا قیام عمل میں آیا: | 1947ء | 1949ء | 1951ء | 1953ء |
| 9 | ضلع کونسل کے ارکان کی کل تعداد کا 33٪ حصہ مخصوص ہوتا ہے: | خواتین | کسانوں | اقلیتوں | سماجی کارکنوں |
| 10 | یومِ تکبیر منایا جاتا ہے: | 23مارچ | 15جون | یکم مئی | 28مئی |

(حصّہ انشائیہ) کل نمبر:40 وقت:1:45 گھنٹہ

(حصّہ اول)

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات لکھئے:

(i) بھٹو دور میں کی گئی لیبر اصلاحات میں سے دو قلمبند کیجیے۔
(ii) نیشنلائزیشن کے صنعتوں پر دو منفی اثرات تحریر کیجیے۔
(iii) اعلانِ لاہور پر مختصر نوٹ لکھئے۔
(iv) مقامی حکومت کی تعریف لکھئے۔
(v) فلور کراسنگ پر پابندی سے کیا مراد ہے؟
(vi) پاکستان کی خارجہ پالیسی کے چار مقاصد کون کون سے ہیں؟
(vii) معاہدہ بغداد میں شامل ممالک کے نام لکھئے۔
(viii) چار اسلامی ملکوں کے نام لکھئے۔
(ix) اقوامِ متحدہ کے چار مقاصد تحریر کیجیے۔

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات لکھئے:

(i) چھوٹی صنعت سے کیا مراد ہے؟
(ii) دریائے جہلم سے نکلنے والی دو نہروں کے نام لکھئے۔
(iii) جپسم کا استعمال بیان کیجیے۔
(iv) پاکستان کے دو شہروں کے نام لکھئے جہاں خشک گودیاں قائم ہیں۔
(v) اعلیٰ ثانوی تعلیم سے کیا مراد ہے؟
(vi) مخلوط ثقافت سے کیا مراد ہے؟
(vii) پاکستان کے دو مذہبی تہواروں کے نام لکھئے۔
(viii) پاکستان میں میلے اور عرس پر مختصر نوٹ لکھئے۔
(ix) تشدد سے کیا مراد ہے؟

**حصّہ دوئم،** کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے 08 نمبر ہیں۔

4۔ 1977ء سے 1988ء کے درمیان نفاذِ اسلام کے سلسلے میں کی گئی کوششوں کا ذکر کیجیے۔ 08

5۔ چین پاکستان کا ہمسایہ ملک ہے جس نے ہر مشکل گھڑی میں پاکستان کا ساتھ دیا ہے۔ وضاحت کیجیے۔ 08

6۔ نوٹ تحریر کیجیے: ہماری زراعت کو درپیش اہم چار مسائل ، پاکستان کے اہم معاشرتی مسائل 04, 04